خلافتِ شرعیہ کے لیے قرشی ہونا شرط ہے

# دوام العیش

## فی الائمۃ من قریش

اعلیٰ حضرت مولانا احمد رضا خاں قادری بریلوی قدس سرہٗ

الرائیں پبلشرز۔ ملتان روڈ لاہور

خلافتِ شرعیہ کے لیے قرشی ہونا شرط ہے

# دوام العیش

## فی الائمۃ من قریش

اعلیٰ حضرت مولانا احمد رضا خاں قادری بریلوی قدس سرہٗ

تقدیم: پروفیسر محمد مسعود احمد ایم اے پی ایچ ڈی

...ئیں پبلشرز اردو بازار، لاہور

کتاب : ____ دوامُ العیش فی الائمۃ من قریش
تصنیف : ____ اعلیٰ حضرت مولانا امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ
ناشر : ____ ممتاز احمد قادری

تزئین : ____ محمد عاشق حسین ہاشمی خوشنویس

تعداد : ____ ایک ہزار
افتتاحیہ ____ پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد

مطبع : ____

سنِ اشاعت : ____ ۱۴۰۰ھ ۱۹۸۰ء

ہدیہ : ____ ۳۰ روپے

ملنے کا پتہ :

مکتبہ رضویہ ۱۱۱- اچنت گڑھ / انجمن شیڈ لاہور

مکتبہ قادریہ جامعہ نظامیہ رضویہ / اندرون لوہاری دروازہ لاہور

مکتبہ اشرفیہ ○ مریدکے / شیخوپورہ۔ پاکستان

# اِفتتاحیہ

## "دَوام العیش فی الائمۃ من قریش"

۱۳۳۹ھ / ۱۹۲۰ء

(۱)

امام احمد رضا اپنے وقت کے عظیم مدبر اور غیور سیاست دان تھے۔ سیاسی معاملات میں سلامت رَوی، اعتدال پسندی، مآل اندیشی اور تدبر و تحمل کے قائل تھے۔ انہوں نے اس منتشر قوم کی شیرازہ بندی کی جس نے ۱۸۵۷ء میں مینار عظمت و شوکت زمیں بوس ہوتے دیکھا تھا، ان کے سیاسی افکار و نظریات کو سمجھنے کے لیے مندرجہ ذیل رسائل و کتب کا مطالعہ ضروری ہے،

۱- انفس الفکر فی قربان البقر ۱۲۹۸ھ/۱۸۸۰ء

۲- اعلام الاعلام بان ھندوستان دار الاسلام ۱۳۰۶ھ / ۱۸۸۸ء

۳- تدبیر فلاح و نجات و اصلاح ۱۳۳۱ھ / ۱۹۱۲ء

۴- دوام العیش فی الائمۃ من قریش ۱۳۳۹ھ/۱۹۲۰ء

۵- المحجۃ الموتمنہ فی آیۃ الممتحنہ ۱۳۳۹ھ/۱۹۲۰ء

۶- الطاری الداری لھفوات عبد الباری ۱۳۳۹ھ/۱۹۲۱ء

ان رسائل کے مطالعہ سے مندرجہ نکات سامنے آتے ہیں،

۱- امام احمد رضا سیاسی مصلحتوں کی بنا پر شریعت کے کسی حکم سے اعراض کرنے کیلئے آمادہ نہ تھے۔
۲- سیاسی معاملات میں اشتعال انگیزی اور جذباتیت کو پسند نہ کرتے تھے۔

۳۔ قوم پرستانہ سیاست پر وحدتِ ملی کو قربان کرنے کے لیے تیار نہ تھے۔

۴۔ یہود و نصاریٰ، ہندو و آتش پرست، بلکہ تمام مرتدین و مشرکین کو مسلمانوں کا بدخواہ سمجھتے تھے اور ان سے سیاسی مفاہمت کو مسلمانوں کے لیے مضر و غیر مفید۔

اس وقت امام احمد رضا کی سیاسی بصیرت پر سیر حاصل لکھنا مقصود نہیں، بلکہ رسالہ "دوام العیش" کا سرسری جائزہ لینا ہے۔ اس رسالے کے مطالعہ سے امام احمد رضا کے سیاسی فکر کے بعض گوشے سامنے آتے ہیں۔ اس میں مسئلہ خلافت پر بحث کی گئی ہے۔ اس مسئلے میں امام احمد رضا کو ابوالکلام آزاد اور اپنے دوست مولانا عبدالباری فرنگی محلی سے سخت اختلاف تھا۔ [1] امام احمد رضا کے خیال میں ان دونوں حضرات نے سیاسی مصالح کی بنا پر شرعی حدود سے تجاوز کر کے مسئلہ خلافت کو غلط رنگ میں پیش کیا تھا۔

رسالہ "دوام العیش" ۱۹۲۲ء میں بریلی میں چھپا اور وہیں سے شائع ہوا۔ امام احمد رضا کے صاحبزادے مولانا مفتی محمد مصطفےٰ رضا خاں صاحب نے ۱۲ صفحات پر مشتمل ایک دیباچے کا اضافہ کیا ہے۔ صفحہ ۱۴ سے ۷۰ تک اصل رسالہ ہے۔ رسالے کا موضوع خلیفۂ اسلام کے لیے شرطِ قرشیت ہے۔ امام احمد رضا شرعی نقطۂ نظر سے "قرشیت" کو خلیفہ کے لیے لازمی شرط قرار دیتے تھے، لیکن ابوالکلام آزاد اور مولانا عبدالباری فرنگی محلی اس کو لازمی نہیں سمجھتے تھے۔

تحریک خلافت (۱۹۲۰ء) کے زمانے میں امام احمد رضا سے اس سلسلے میں استفسار کیا گیا، اور جواب دینے کے لیے اصرار کیا گیا جس کا اصل مقصد امام احمد رضا کو بدنام کرنا تھا۔ سب کو معلوم تھا کہ امام احمد رضا غور و فکر کے بعد جو رائے قائم کر لیتے ہیں، اس میں مشکل ہی سے لچک پیدا ہوتی ہے۔ امام احمد رضا کی اس خوبی اور اصابت رائے کا ذکر ڈاکٹر اقبال مرحوم نے بھی اس طرح کیا تھا

---

[1] ابوالکلام آزاد (م ۱۳۷۸ھ/۱۹۵۸ء) اور مولانا عبدالباری فرنگی محلی (م ۱۳۴۴ھ/۱۹۲۶ء) نے تحریکِ خلافت (۱۹۱۹ء) اور تحریکِ ترکِ موالات (۱۹۲۰ء) میں اہم کردار ادا کیا اور سیاسی جدوجہد میں مسٹر گاندھی کے ہمنوا رہے۔ (مسعود)

"مولانا ایک دفعہ جو رائے قائم کر لیتے تھے، اس پر مضبوطی سے قائم رہتے تھے
یقیناً وہ اپنی رائے کا اظہار بہت غور و فکر کے بعد کرتے تھے، لہٰذا انہیں اپنے
شرعی فیصلوں اور فتاویٰ میں کہیں تبدیلی یا رجوع کرنے کی ضرورت نہیں پڑی"[1]

ڈاکٹر اقبال مرحوم، امام احمد رضا سے ذاتی طور پر بھی متعارف تھے، چنانچہ بقول شاہ ماما میاں قادری، انجمن نعمانیہ لاہور کے ایک اجلاس میں یہ دونوں حضرات موجود تھے۔

بہر کیف عرض یہ کرنا ہے کہ امام احمد رضا کے مخالفین کو ان کی صلابت و اصابت رائے کا اندازہ تھا اور یہ بھی معلوم تھا کہ مسئلہ خلافت میں ان کو اراکین تحریک خلافت سے اختلاف ہے اس لیے اور اصرار کیا گیا، مگر امام احمد رضا نے خاموشی اختیار کی اور ترکوں کی حمایت و تائید کے لیے جو طریقہ کار وہ جائز اور ضروری سمجھتے تھے، اس پر عمل کیا۔ مخالفین نے امام احمد رضا کی اس عاقبت اندیشانہ خاموشی کو انگریزوں کی خیرخواہی پر محمول کیا، لیکن تاریخی حوادث نے کھرا اور کھوٹا الگ کر دیا ہے اور اب ہم حتمی طور پر کوئی رائے قائم کر سکتے ہیں۔

۱۳۳۹ھ / ۱۹۲۰ء میں مولانا عبدالباری فرنگی محلی کے ایک خطبے اور ابوالکلام آزاد کے رسالے "جزیرۃ العرب" کے بارے میں بعض استفسارات آئے جس کے جواب میں امام احمد رضا نے رسالہ "دوام العیش" تحریر فرمایا اور ایک مقدمہ و تین فصلوں پر ترتیب دیا۔ تیسری فصل کی مبحث سوم شروع کی تھی کہ دوسرے کاموں میں مشغول ہو گئے۔ پھر دوسرے ہی سال ۱۹۲۱ء میں انتقال فرما گئے۔

ایک سال بعد ۲۵ ربیع الاول ۱۳۴۱ھ / ۱۹۲۲ء کو یہ رسالہ بریلی سے شائع ہوا جبکہ خود ترکوں کے ہاتھوں خلافت کا دامن تار تار ہو چکا تھا اور ہندوستان میں مسٹر گاندھی نے بڑی چابکدستی سے ایک دوسرا بہانہ بنا کر تحریک ترکِ موالات ختم کر دی تھی۔ تحریکِ خلافت، تحریک ترکِ موالات کی اساس تھی، جس کو ۱۹۲۰ء میں مسٹر گاندھی نے اپنے سیاسی اغراض و مقاصد

---

[1] شریک مجلسِ اقبال ڈاکٹر عابد علی مرحوم، خود نوشت بیان، محررہ یکم اگست ۱۹۷۸ء

کے تحت شروع کیا تھا ـــــــ مناسب مقام پر ان دونوں تحریکوں کے متعلق قدرے تفصیل سے روشنی ڈالی جائے گی۔

جیسا کہ عرض کیا گیا رسالہ "دوام العیش" بعض استفسارات کے جواب میں لکھا گیا ہے۔ یہ استفسارات ایک استفتاء کی صورت میں امام احمد رضا کے سامنے پیش کیے گئے تھے، اس استفتاء میں تین سوالات ہیں، جن کا خلاصہ یہ ہے :

۱۔ مسلمانوں پر سلطنتِ عثمانیہ کی اعانت لازم ہے یا نہیں؟

۲۔ فرضیتِ اعانت کے لیے سلطان کا قرشی ہونا یا خلیفہ شرعی ہونا ضروری ہے یا نہیں؟

۳۔ ابوالکلام آزاد اور مولانا عبدالباری فرنگی محلی کے نزدیک خلافتِ شرعیہ کے لیے قرشیت شرط نہیں، یہ بات صحیح ہے یا نہیں؟ [۱]

پہلے اور دوسرے سوالات کے جواب میں امام احمد رضا نے فرمایا،

"سلطنتِ علیہ عثمانیہ ایدھا اللہ تعالیٰ نہ صرف عثمانیہ، ہر سلطنتِ اسلام نہ صرف سلطنت، ہر جماعت مسلمان، نہ صرف جماعت ہر فردِ اسلام کی خیر خواہی ہر مسلمان پر فرض ہے۔ اس میں "قرشیت" شرط ہونا کیا معنی؟ دل سے خیر خواہی مطلقاً فرض عین ہے۔" [۲]

تیسرے سوال کے جواب میں فرمایا،

"البتہ اہل سنت کے مذہب میں خلافتِ شرعیہ کے لیے ضرور "قرشیت" شرط ہے۔ اس بارے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے متواتر حدیثیں ہیں، اسی پر صحابہ کا اجماع ہے ..... مگر شرعاً خلیفہ یا امیر المومنین ..... ہر بادشاہ قرشی کو بھی نہیں کہہ سکتے، سوا اس کے جو ساتوں شرط خلافت اسلام

---

[۱] احمد رضا خاں، "دوام العیش" مطبوعہ بریلی ۱۳۴۱ھ / ۱۹۲۲ء ص ۱۳ (ملخصاً)

[۲] " " " " " ص ۱۴

عقلؔ، بلوغؔ، حریتؔ، ذکورتؔ، قدرتؔ، قرشیتؔ سب کا جامع ہوکر تمام مسلمانوں کا فرماں روائے اعظم ہو۔" [۱]

اس وضاحت کے بعد امام احمد رضا نے مورخانہ انداز میں تاریخ اسلام کا اجمالی جائزہ لیا ہے اور حقائق وشواہد کی روشنی میں یہ بتایا ہے کہ ہر دور میں "قرشیت" کو خلافتِ شرعیہ کے لیے شرط سمجھا گیا ہے۔ یہ بحث صفحہ ۱۵ سے ۲۵ تک پھیلی ہوئی ہے۔ اس کے بعد مقدمہ میں "خلیفہ" اور "سلطان" کے فرق کو واضح کیا ہے اور دونوں کے لوازم و شرائط پر بحث کی ہے اور مندرجہ ذیل نکات بیان کیے ہیں:

۱۔ خلیفہ حکمرانی وجہانبانی میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا نائب مطلق، تمام اُمت پر ولایت عامہ والا ہے۔ [۲]

۲۔ خلیفہ کی اطاعت، غیر معصیتِ الٰہی پر تمام اُمت پر فرض ہے جس کا منشا خود اس کا منصب ہے۔ [۳]

۳۔ خلیفہ نے جس مباح کا حکم دیا، حقیقۃً فرض ہوگیا، جس مباح سے منع کیا، حقیقۃً حرام کیا گیا۔ [۴]

۴۔ خلیفہ ایک وقت میں تمام جہان میں ایک ہی ہوسکتا ہے اور سلاطین دس ملکوں میں دس۔ [۵]

---

[۱] احمد رضا خاں: "دوام العیش" مطبوعہ بریلی ص ۴، ۱۵
[۲] " " " ص ۲۵
[۳] " " " "
[۴] " " " "
[۵] " " " ص ۲۶

۵۔ کوئی سلطان اپنے انعقادِ سلطنت میں دوسرے سلطان کے اذن کا محتاج نہیں، مگر ہر سلطان اذنِ خلیفہ کا محتاج ہے۔ [1]

۶۔ خلیفہ بلا وجہ شرعی کسی بڑے سے بڑے سلطان کے معزول کرنے سے معزول نہیں ہو سکتا۔ [2]

۷۔ سلطنت کے لیے "قرشیت" درکنار "حریت" بھی شرط نہیں، بہتیرے غلام بادشاہ ہوئے۔ [3]

مقدمے کے بعد امام احمد رضا نے فصل اوّل قائم کی ہے جس میں احادیثِ متواترہ اجماعِ صحابہ و تابعین و ائمہ اُمّت و مذہب اہلِ سنّت سے "شرطِ قرشیت" کا ثبوت پیش کیا ہے اس سلسلے میں پہلے کتبِ عقائد کے حوالے دیے ہیں [4] پھر کتبِ حدیث کے حوالے دیے ہیں [5] اس کے بعد کتبِ فقہ حنفی وغیرہ سے [6] اس طرح تقریباً پچاس حدیثیں اور کتبِ عقائد، تفسیر، حدیث و فقہ کی بالونے عبارتیں اپنے موقف کی تائید میں پیش کی ہیں۔

فصل اوّل کے بعد صفحہ ۴۳ سے دوسری فصل شروع ہوتی ہے جس میں پہلے اپنے دوست مولانا عبدالباری فرنگی محلی کے خطبۂ صدارت کے خلافت و قرشیت سے متعلق حصے پر تنقید کرتے ہوئے ان کا تعاقب کیا ہے اور ان کے علمی و فقہی تسامحات کی گرفت کی ہے۔ [7]

---

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| [1] احمد رضا خاں: | "دوام العیش" | مطبوعہ بریلی | ص ۲۷ | |
| [2] | " | " | " | " |
| [3] | " | " | " | " |
| [4] | " | " | " | ۳۳-۲۸ |
| [5] | " | " | " | ۳۶-۳۳ |
| [6] | " | " | " | ۴۲-۳۷ |
| [7] | " | " | " | ۶۳-۴۳ |

تیسری فصل میں ابوالکلام آزاد کے رسالے "خلافت" کے مندرجات پر تنقید کرتے ہوئے ان کی قیاسی لغزشوں کی گرفت کی ہے۔ [1]

امام احمد رضا، مولانا عبدالباری فرنگی محلی کو تو علماء میں شمار کرتے تھے مگر ابوالکلام آزاد کو خاطر میں نہ لاتے تھے جس کا اندازہ اس جملے سے ہوتا ہے:

"کسی پرچہ اخبار کی ایڈیٹری اور چیز ہے اور حدیث و فقہ کا سمجھنا اور۔ وہ "من" کا ترجمہ "سے" اور "الیٰ" کا ترجمہ "تک" کر لینے سے نہیں آتا۔" [2]

مسئلہ خلافت پر امام احمد رضا نے جو موقف اختیار کیا تھا، خود ترکی کے انقلاب (۱۹۲۲ء) نے اسے سچ کر دکھایا۔ غازی مصطفیٰ کمال پاشا نے سلطان ترکی عبدالمجید خان کو معزول کر دیا حالانکہ خلیفہ کسی کے معزول کرنے سے معزول نہیں ہوتا۔ انہوں نے سلطان عبدالمجید خاں کو بادشاہ سمجھ کر ہی معزول کیا اور یہی امام احمد رضا کا کہنا تھا کہ عبدالمجید خلیفہ نہیں، بادشاہ ہیں۔ بہرکیف مصطفیٰ کمال پاشا نے ان کو معزول کر دیا۔

اخبار "ہمدم" لکھنؤ کی اطلاعات کے مطابق یہ حقائق سامنے آتے ہیں:

۱۔ جمعیت عالیہ انگورہ نے ایک اعلان شائع کیا ہے جس میں سلطان معظم کو معزول کر دیا ہے۔ [3]

۲۔ انگورہ نے قانون پاس کر دیا ہے جس سے حکومت سلطانی معدوم ہو جائے گی۔ [4]

۳۔ جمعیت ملیہ نے سلطان کی جانشینی کے لیے کسی کو نامزد نہیں کیا ہے اور بلالحاظ رعایات خاندانِ عثمانیہ فرمانروائے قوم منتخب کرنے کا حق جمعیت ملیہ نے اپنے لیے محفوظ رکھا ہے۔ [5]

---

۱۔ احمد رضا خان: "دوام العیش" مطبوعہ بریلی ص ۶۳ - ۶۷

۲۔ " " " ص ۶۹

۳۔ اخبار "ہمدم" لکھنؤ شمارہ ۷، نومبر (۱۹۲۲ء) (ملخصاً)

۴۔ " " " صہ ۲

۵۔ " " "

اس انقلاب اور ان اخباری اطلاعات پر تبصرہ کرتے ہوئے امام احمد رضا کے صاحبزادے مفتی محمد مصطفےٰ رضا خاں صاحب لکھتے ہیں:

آپ حضرات نے اخبارات میں ملاحظہ فرمایا ہوگا کہ یہ خود ہمارے ترک بھائی غازی مصطفےٰ کمال پاشا اور ان کے ہمراہی نصرھم اللہ نصراً عزیزاً، سُلطانِ معظم خلد اللہ تعالیٰ ملکہ و سلطنتہ کو خلیفۂ شرعی نہیں جانتے۔ ؎۱

تاریخی حقائق و شواہد کی روشنی میں دیکھا جائے تو امام احمد رضا کے افکار و خیالات میں وزن معلوم ہوتا ہے۔ جب جذباتیت کے بادل چھٹ گئے اور اعتدال کی ہوا چلی، تو بات سمجھ میں آنے لگی۔

مولانا مفتی محمد مصطفےٰ رضا خاں صاحب اس طرف اشارہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"اگرچہ چہرۂ پُرنور ماہتاب صدق پر کذابوں کے کذب کی نہایت وحشت ناک تیرگیاں چھائیں اور رُوئے آفتاب حق پر باطل کی سخت بھیانک اور خوفناک تاریکیاں اور کالی کالی ڈراونی بدلیاں آئیں، مگر ہمارے قلوب بفضلہٖ تعالیٰ مطمئن تھے۔ ہم سمجھے ہوئے تھے کہ یہ بھی کچھ روز کی ہوا ہے جو دم میں ہوا ہے، آخر کار وہی ہوا جس کا ہمیں شدت سے انتظار تھا، وہ دن آ ہی گیا، وہ تیرگی اور تاریکی کافور ہوئی اور حق کا جگمگاتا، چمکتا، دمکتا پُرنور چہرہ، آفتاب نصف النہار کی طرح آنکھیں خیرہ کرتا نکلا اور ایک عالم نے آنکھوں دیکھ لیا کہ حق یہ ہے باطل وہ تھا۔" ؎۲

مولانا مفتی محمد مصطفےٰ رضا خاں صاحب نے ان حضرات سے تین سوالات کیے ہیں جو

---

؎۱ احمد رضا خاں: "دوام العیش" مطبوعہ بریلی ص ۳

؎۲ " " " "

سلطان عبدالحمید خاں کو خلیفۂ شرعی تسلیم کرانے پر اصرار کرتے تھے۔

۱۔ سلطان مراد کی معزولی کے بعد عبدالحمید خاں سلطان ترکی ہوئے۔ اگر سلطان مراد کو خلیفہ تسلیم کیا جائے، تو سلطان عبدالحمید پر کیا حکم لگایا جائے گا؟

۲۔ غازی مصطفےٰ کمال پاشا نے سلطان عبدالحمید خاں کو معزول کیا، اگر واقعی عبدالحمید خاں خلیفہ تھے، تو مصطفےٰ کمال پاشا پر کیا حکم لگایا جائے گا؟

۳۔ جب سلطان عبدالحمید خاں کی خلافت سے انکار کفر تھا، تو جس نے اس کو معزول کیا، اس پر تو اس سے بڑا فتویٰ لگنا چاہیئے تھا، مگر غازی مصطفےٰ کمال پر فتویٰ لگانے کے بجائے ان کو مبارک باد کے تار بھیجے گئے۔

مولانا مفتی محمد مصطفےٰ رضا خاں ارکانِ خلافت سے پھر سوال کرتے ہیں،

"کیا ان کو باغی و کافر کہا جائے گا، جس طرح شریفِ مکہ ملک الحجاز کو سلطان کی اطاعت سے سرتابی پر باغی اور واجب القتل کا حکم لگایا جا چکا ہے؟ انسان کو چاہیے کہ بات کہنے اور کام کرنے سے پہلے اس کے مآل و انجام پر نظر رکھے، جس کا آخر حسن ہو، اسے اختیار کرے، ورنہ نہیں۔

تیرہ سو برس کے اجماعی اتفاقی مسئلے میں اختلاف کا حاصل سوائے تشتت و افتراق بین المسلمین اور کیا تھا۔ ترکوں کو اس سے کچھ فائدہ نہ پہنچا، ہاں اختلاف مسلمین میں ایک اور اضافہ ہو گیا۔" [1]

---

[1] احمد رضا خاں، "دوام العیش" مطبوعہ بریلی ص ۱۰

(۲)

سیاسی جدوجہد کے کچھ داخلی اور کچھ خارجی عوامل ہوتے ہیں۔ ان عوامل کی تعمیر و تشکیل میں تاریخ اہم کردار ادا کرتی ہے، اس لیے تحریکِ آزادی کے تین فریق مسلمان، ہندو اور انگریز کے جذبات و احساسات کو سمجھنے کے لیے ضروری ہے کہ پاکستان و ہندوستان کی گزشتہ تاریخ پر طائرانہ نظر ڈالی جائے۔ تحریکِ خلافت اور پھر تحریکِ ترکِ موالات میں درپردہ یہی عوامل کارفرما نظر آتے ہیں۔ ؎[1]

مطبوعہ تاریخ کے مطابق سرزمین پاکستان و ہندوستان پر گیارہ بارہ سو برس تک ہندو اور بدھ حکمران رہے، پھر آٹھویں صدی عیسوی میں مسلمان آئے اور بارہویں صدی عیسوی تک دہلی پہنچ گئے۔ رفتہ رفتہ کشمیر سے لے کر راس کماری تک اور افغانستان سے لے کر برما تک کا وسیع و عریض علاقہ مسلمانوں کے زیرِ نگیں آگیا اور انہوں نے مجموعی طور پر تقریباً ایک ہزار برس حکومت کی۔ ہم دورِ عروج کو چھوڑتے ہیں، دورِ زوال کی بات کرتے ہیں، کیونکہ اس کے بعد ہی آزادی کے لیے پھر سے جدوجہد شروع ہوتی ہے۔

پاک و ہند میں اورنگ زیب عالمگیر کا دورِ حکومت، سلطنتِ اسلامیہ کا عہدِ شباب کہا جا سکتا ہے۔ ۱۱۱۶ھ / ۱۷۰۴ء میں اورنگ زیب کی وفات کے بعد دورِ زوال شروع ہوتا ہے۔ اورنگ زیب عالمگیر کے بعد یکے بعد دیگرے پانچ بادشاہ تخت نشیں ہوئے، پھر بعہد محمد شاہ بادشاہ۔

شاہِ ایران، نادر شاہ کے حملے (۱۱۵۱ھ / ۱۷۳۸ء) نے سلطنتِ مغلیہ کو اور صدمہ پہنچایا احمد شاہ ابدالی نے مرہٹوں سے مقابلہ کرکے (۱۱۷۴ھ / ۱۷۶۱ء) سلطنت کو سہارا دیا۔ شاہ عالم ثانی

---

؎[1] تحریکِ خلافت اور تحریکِ ترکِ موالات سے متعلق تفصیلات کے لیے راقم کی کتاب "تحریکِ آزادیٔ ہند اور السواد الاعظم" (مطبوعہ رضا پبلی کیشنز لاہور ۱۹۷۹ء) مطالعہ کریں۔ (مسعود)

کو دہلی کی بادشاہت سپرد کر کے چلا گیا۔ شاہ عالم کے بعد ۱۲۲۱ھ/ ۱۸۰۶ء میں اس کا بیٹا اکبر شاہ ثانی، اس کے بعد ۱۲۵۲ھ/ ۱۸۳۷ء میں اس کا بیٹا ابوظفر بہادر شاہ ثانی بادشاہ ہوتے، لیکن نام کے سوا ان کے ہاتھ میں کچھ نہ تھا۔ وہ بھی ۱۲۷۴ھ/ ۱۸۵۷ء میں ختم ہو گیا۔

اب انگریزی اقتدار کی طرف آیئے۔ سولھویں صدی عیسوی کے ختم ہوتے ہوتے انگریز ہندوستان پہنچ چکے تھے۔ ۱۰۰۹ھ/ ۱۶۰۰ء میں ملکہ الزبتھ کی اجازت سے باضابطہ ایسٹ انڈیا کمپنی قائم کی گئی۔ سو ڈیڑھ سو برس تک اس کمپنی نے صرف تجارت سے سروکار رکھا، لیکن پھر ملکی سلطنت کو کمزور دیکھ کر سلطنت و حکومت کے خواب دیکھے جانے لگے۔ چنانچہ سب سے پہلے ۱۱۶۴ھ/ ۱۷۵۱ء میں کرناٹک پر انگریزی اثر قائم ہوا۔ ۱۱۷۱ھ/ ۱۷۵۷ء میں بنگال بھی انگریزوں کے زیر اثر چلا گیا۔ ۱۱۷۸ھ/ ۱۷۶۴ء میں کلکتہ سے دہلی تک اور ۱۲۱۴ھ/ ۱۷۹۹ء میں میسور سے ہمالیہ کی ترائی تک انگریزوں کے زیر اثر چلا گیا۔ ۱۲۶۰ھ/ ۱۸۴۴ء میں سندھ پر قبضہ ہو گیا۔ ۱۲۶۶ھ/ ۱۸۴۹ء میں پنجاب پر۔ اور ۱۲۶۸ھ/ ۱۸۵۳ء میں برما پر اور ۱۲۷۲ھ/ ۱۸۵۶ء میں اودھ پر۔ اس طرح کشمیر سے راس کماری اور درۂ خیبر سے برما تک انگریزوں کا راج قائم ہو گیا۔ ۱۲۷۴ھ/ ۱۸۵۷ء میں مسلمانوں نے سنبھالا لیا مگر تیر جستہ واپس نہ آسکا۔

۱۲۷۴ھ/ ۱۸۵۷ء میں ایسٹ انڈیا کمپنی کا راج ختم ہو گیا اور انگلستان کی حکومت نے پاکستان اور ہندوستان کا انتظام خود اپنے ہاتھوں میں لے لیا۔ یہ تھی غیر منقسم ہندوستان میں مسلمانوں کے زوال اور انگریزوں کے عروج کی داستان۔

ہندو چونکہ مسلمانوں سے قبل غیر منقسم ہندوستان پر حکومت کر چکے تھے، اس لیے مسلمانوں کے دور سلطنت ہی سے سیاسی سطح پر ابھرنے کی کوشش کرتے رہے۔ مسلمانوں کے زوال نے ان کو اور زیادہ فعال بنا دیا اور اب وہ اپنے اقتدار و حکومت کی باتیں سوچنے لگے۔

انگریز کی نگاہوں میں صرف مسلمان تھے، اس لیے ہندوؤں کی جدوجہد کے لیے میدان اور ہموار ہوگیا، پھر بھی وہ محتاط رہے اور آڑے وقت مسلمانوں ہی کو آگے کرتے رہے اور مسلمانوں کو آگے رہ کر کام کرنے میں کبھی باک محسوس نہیں ہوا۔

بہر کیف ۱۸۸۵ء میں انڈین نیشنل کانگرس کے نام سے ایک تنظیم قائم کی گئی جس میں ایک انگریز آر۔ اے ہیوم نے اہم کردار ادا کیا۔ ہندوؤں نے اس میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیا مسلمان بھی شریک ہوئے، لیکن بال گنگا دھر تلک اور بپن چندر پال جیسے ہندو لیڈروں کے عزائم نے ان کو متنبہ کر دیا۔ ان لیڈروں کے یہ عزائم تھے کہ جزیرہ نمائے پاکستان و ہندوستان کے ایک سرے سے دوسرے تک ہندو تہذیب و تمدن کو مسلمانوں پر مسلط کر دیا جائے، چنانچہ ۱۹۱۰ء میں کانگرس اعتدال پسند اور انتہا پسند دو گروپوں میں بٹ گئی۔

۱۹۰۴ء میں لارڈ کرزن کے زمانے میں بنگال کو مشرقی اور مغربی دو حصوں میں تقسیم کر دیا گیا تھا، جس سے مسلمانوں کو فوائد حاصل ہوئے، مگر یہ بات ہندوؤں کو ناگوار معلوم ہوئی اس ناگواری سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ غیر منقسم ہندوستان میں وہ مسلمانوں کو کوئی ایسی رعایت دینے کے لیے تیار نہ تھے جس میں مسلمانوں کا فائدہ ہو۔ بہر کیف تقسیم بنگال کی منسوخی کی کوشش کی گئی اور بالآخر ۱۹۱۱ء میں لارڈ ہارڈنگ کے زمانے میں تقسیم بنگال کو منسوخ کر دیا گیا، اور دارالحکومت کلکتہ سے دہلی لایا گیا۔

تقسیم بنگال کی منسوخی سے ہندوؤں کے حوصلے بڑھ گئے۔ چنانچہ انہوں نے مارلے منٹو اصلاحات کے خلاف بھی پُرزور تحریک شروع کی جس میں مسلمانوں کو جداگانہ انتخاب کی رعایت دی گئی تھی اور کانگرس نے منظور بھی کر لی تھی۔ چند سال بعد ۱۳۳۲ھ/۱۹۱۴ء میں یورپ میں پہلی جنگ عظیم شروع ہوگئی۔ اس جنگ میں جرمنی، آسٹریا اور ترکی وغیرہ ایک طرف اور دوسری طرف انگلستان، فرانس، اٹلی، روس اور امریکہ تھے۔

برطانیہ کی طرف سے غیر منقسم ہندوستان کے تقریباً دو لاکھ ہندو مسلمان فوجی اس جنگ

میں شریک ہوئے ۔ مصر، فلسطین، شام میں جو معرکے ہوتے، اس میں ہندوؤں اور مسلمان سپاہیوں کے ہاتھوں بہت سے ترک مسلمان بھی شہید ہوتے ۔

دورانِ جنگ (۱۹۱۷ء/۱۳۳۵ھ) میں غیر منقسم ہندوستان کو با اختیار حکومت دینے کا اعلان کیا تھا۔ خوشی خوشی انگریزوں کی حمایت میں ہندو اور مسلمان سپاہی لڑے اور مسٹر گاندھی نے ہمت افزائی میں بڑھ چڑھ کر حصّہ لیا۔ [1]

۱۳۳۶ھ/ ۱۹۱۸ء میں جنگِ عظیم ختم ہوئی۔ جرمنی اور اس کے ساتھیوں ترکی اور آسٹریا وغیرہ کو شکست ہوئی۔ ترکوں سے ذلت آمیز معاہدہ کیا گیا اور برطانیہ و فرانس نے اس کے حصّے بخرے کر لیے، مگر غیر منقسم ہندوستان کو آزادی نہ ملنا تھی نہ ملی، چنانچہ جو لوگ آزادی کی لو لگائے ہوئے تھے، ان کو انگریزوں کی بدعہدی اور وعدہ خلافی سے سخت دھچکا لگا، چنانچہ وہ بپھر گئے اور اب وہی لوگ جو جنگِ عظیم کے دوران انگریزوں کے حامی و مددگار تھے، ان کے خلاف ہو گئے۔ جاں نثار، دشمنِ جاں ہوئے، اس حد تک کہ اب جو انگریزوں کی مخالفت نہ کرے، وہ کافر و غدار ــ اہل سیاست اس فکر میں تھے کہ کسی ترکیب سے انگریزوں کو وعدہ خلافی کی سزا دی جائے۔ مسلمان جذباتی واقع ہوتے ہیں۔ اہلِ سیاست نے انہیں کو تاکا۔ پہلے پہل یہ باور کرایا گیا کہ سلطنتِ ترکیہ، خلافتِ اسلامیہ ہے اور سلطان ترکی خلیفۂ اسلام اور حفاظتِ خلافت کے لیے جان دینا فرضِ عین۔

بس پھر کیا تھا، ایک طوفان کھڑا ہو گیا، جذبات کا وہ سیلاب آیا کہ عقل و دانش کا دور دور پتا نہ ملا۔ بہت سے نیک دل علما بھی اس میں شریک ہو گئے، وہ سیاست کے نشیب و فراز سے بے خبر، سیدھے سادے مسلمان تھے۔

جہاندیدہ سیاست دانوں نے جب مسلمانوں کو جذبات کی آگ میں دھکیل دیا، تو چند ہی ماہ بعد ایک نیا قدم اٹھایا گیا اور ۱۹۲۰ء میں مسٹر گاندھی کے ایماء سے تحریک

---

[1] محمد سلیمان اشرف، النور، مطبوعہ علی گڑھ (۱۳۳۹ھ/۱۹۲۱ء) ص ۱۴۹

ترکِ موالات کا آغاز کیا گیا اور اس شان کے ساتھ کہ جو مخالفت کرے، وہ کافر ۔ تیغ تکفیر کو سیاسی حربے کے طور پر استعمال کیا گیا، مگر ۱۹۲۲ء میں مصطفیٰ کمال پاشا نے سلطان ترکی کو معزول کرکے ہندوستانی سیاست کا پردہ چاک کر دیا۔

اب معلوم ہوا کہ یہ ساری جدوجہد کس لیے تھی۔ ادھر سلطان ترکی معزول ہوتے اور ادھر مسٹر گاندھی نے تحریک ترکِ موالات ختم کرنے کا اعلان کیا اور بہانہ کچھ اور بنایا، حالانکہ اگر خلافت ہی کی حفاظت مقصود تھی، تو اس کے لیے پہلے سے زیادہ جدوجہد کی ضرورت تھی کیونکہ جب تحریکِ خلافت کا آغاز ہوا، سلطان ترکی معزول نہ ہوئے تھے، اب تو وہ معزول کر دیے گئے تھے

اس تحریک کے زمانے میں سب سے عجیب بات یہ دیکھی گئی کہ جو حضرات خلافتِ اسلامیہ کی حفاظت کی جدوجہد کر رہے تھے۔ وہ ہندوؤں کی ہمنوائی کو احیاء خلافت اسلامیہ کے لیے ممدو معاون سمجھ رہے تھے اور جوشِ جذبات میں اسلامی شعائر چھوڑ کر، شعائرِ کفر اپنا رہے تھے، چنانچہ اس زمانے میں مسلمانوں نے اپنی پیشانی پر قشقہ بھی لگوایا، ہندو لیڈروں کی ارتھیوں کو کندھا دیا، ہندو لیڈروں کو مساجد میں ممبرِ رسول پر بیٹھایا، قرآن پاک کو مندروں میں لے جایا گیا وغیرہ وغیرہ

امام احمد رضا قول و عمل کے اس تضاد سے حیران تھے۔ اس حیرانگی نے انہیں اس نتیجے پر پہنچایا کہ خلافتِ اسلامیہ کی حفاظت محض دکھاوا اور ایک آڑ ہے۔ اصل مقصود یہ ہے کہ انگریزوں کو مجبور کرکے غیر منقسم ہندوستان کے لیے با اختیار حکومت حاصل کی جائے، ۱۹۱۷ء میں جنگ عظیم کے دوران انگریزوں نے جس کا وعدہ کیا تھا۔ ابوالکلام آزاد کے مندرجہ ذیل خیالات سے امام احمد رضا کے

---

لہ ا - اشرف علی تھانوی ، افاضات الیومیہ ، جلد چہارم ، ص ۷۷

ب - محمد مظہر اللہ، مفتی ، فتاویٰ مظہری ، مطبوعہ کراچی ۱۳۹۰ھ/۱۹۷۰ء ، ص ۲۲۸

ج - السواد الاعظم ، (مراد آباد) شمارہ ، جمادی الاول ۱۳۳۹ھ/۱۹۲۰ء ، ص ۳۲

د - اخبار مدینہ ، (بجنور) شمارہ ، یکم اپریل ۱۹۲۰ء

ھ - جمیل الرحمٰن ، تحقیقاتِ قادریہ ، مطبوعہ بریلی ۱۳۳۹ھ/۱۹۲۰ء ، ص ۳۷

اندیشوں کی تائید ہوتی ہے:

"کوشش اور لڑائی صرف اماکن مقدسہ اور خلافت کے لیے نہیں ہے، بلکہ ہندوستان کو خود اختیاری حکومت دلانے کے لیے ہے۔ اگر خلافت کا خاطر خواہ فیصلہ ہو بھی جائے، تاہم ہماری جدوجہد جاری رہے گی، اس وقت تک کہ ہم گنگا و جمنا کی مقدس سرزمین کو آزاد نہ کرالیں۔" [1]

امام احمد رضا، ابوالکلام آزاد کے انہیں خیالات پر تنقید کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"ترکوں کی حمایت تو محض دھوکے کی ٹٹی ہے، اصل مقصود بغلامی ہنود سوراج کی چکی ہے۔ بڑے بڑے لیڈروں نے جس کی تصریح کر دی ہے۔ بجاری بھر کم خلافت کا نام لو، عوام بھڑیں، چندہ خوب ملے اور گنگا و جمنا کی مقدس زمینیں" آزاد کرنے کا کام چلے ۔

اے پس رو مشرکاں بہ زمزم نہ رسی
کیں رہ کہ تو می روی بہ گنگ و جمن است

نسأل اللہ العفو والعافیۃ (۲)

بہرکیف واقعات و شواہد سے پتہ چلتا ہے کہ پہلی جنگِ عظیم کے دوران غیر منقسم ہندوستان کے سیاسی لیڈروں سے بااختیار حکومت دینے کا انگریزوں نے جو وعدہ کیا تھا اور پھر وعدہ خلافی کی، تو تحریکِ خلافت اور تحریکِ ترکِ موالات کے پردوں میں حکومت خود اختیاری کی کوشش کی گئی اور اس کو مذہبی رنگ دے کر مخالفین کو کافر کہا گیا۔ [3]

---

[1] اشتہار: منجانب یوسف گمرگ پوری، مورخہ ۱۲ دسمبر ۱۹۲۰ء، الہ آباد

[2] احمد رضا خاں، "دوام العیش" مطبوعہ بریلی، ص ۶۳

[3] اخبار "ہمدم" لکھنؤ، شمارہ ۱۲ ستمبر ۱۹۲۰ء

امام احمد رضا نے بھی مخالفین کے اس طرزِ عمل کی طرف اشارہ کرتے ہوئے لکھا ہے :

"اگرچہ نماز کا پابند ہو، روزے رکھتا ہو، لیکن اگر خلافت سے منکر ہو، تو دائرۂ اسلام سے خارج ہے۔ یہ وہ مسئلہ ہے کہ اس سے الگ ہو کر مسلمان، مسلمان نہیں رہ سکتا۔" [۱]

سیاست دانوں کے اس غیر دانشمندانہ طرزِ عمل نے مسلمانوں کو امام احمد رضا سے بدظن کر دیا تھا۔ جس کا ذکر ایک معاصر قلم کار خواجہ حسن نظامی نے اس طرح کیا ہے :-

"مسئلہ خلافت سے ان کو اختلاف تھا۔ انتقال کے قریب ان کے خلاف مسلمانوں میں بہت چرچا ہو گیا تھا اور مولانا اشرف علی کی طرح ان کے مرید و معتقد بھی اختلافِ خلافت کے سبب ان سے برگشتہ ہو گئے تھے۔" [۲]

---

[۱] احمد رضا خاں ، "دوام العیش" ، مطبوعہ بریلی ص ۶۱

[۲] کتابی دُنیا ، کراچی ، جنوری ۱۹۶۷ء ، ص ۲

نوٹ : امام احمد رضا کا انتقال تحریکِ ترکِ موالات کے زمانے ۱۹۲۱ء میں ہوا۔
(مسعود)

(۳)

اشتعال انگیزیاں، سیاستِ جدیدہ کا ایک موثر حربہ ہے، اس لیے جب اہل سیاست میدان میں آتے ہیں تو وہ اپنی اپنی بساط کے مطابق ایسی ایسی دل خراش ترکیبیں سوچتے ہیں جس سے اشتعال پیدا ہو اور مخالف زیر ہو جائے، خواہ انجام کچھ ہی ہو۔ اسلام میں ایسی سیاست کا وجود نہیں جو جماعتی مصالح کے لیے عوام الناس کی جان و مال اور عزت و آبرو کو داؤ پر لگا دے۔

ابوالکلام آزاد دورِ جدید کی قوم پرستانہ سیاست میں بصیرت رکھتے تھے ہندوستان کی سیاست میں انھوں نے ایک اہم کردار ادا کیا ہے۔ ان کو یقین تھا کہ وہ رہنمائی کی لیاقت رکھتے ہیں۔ امام احمد رضا نے ابوالکلام آزاد کے اس جذبۂ قیادت سے پردہ اٹھاتے ہوئے لکھا ہے:

"مسٹر آزاد اگرچہ اپنے نشے میں تمام ائمہ مجتہدین کرام سے اپنے آپ کو اعلیٰ جانتے ہیں، ان کے ارشادات کو ظنی اور اپنے توہمات کو وحی سے مکتسب، قطعی مانتے ہیں اور سلطان کا نام محض دکھاوا ہے۔ تمام امت سے اپنی امامت مطلقہ منوانے کا دعویٰ ہے۔ دیکھو رسالۂ خلافت کا اخیر مضمون اھدکم سبیل الرشاد میرے پیرو ہو جاؤ، میں تمہیں راہِ حق کی ہدایت کروں گا۔" لہ

---

لہ امام احمد رضا خاں، دوام العیش، مطبوعہ بریلی، ص ۶۸

نوٹ: آزاد کے بعض معتقدین ان کو "امام الہند" کے لقب سے یاد کرتے ہیں، تو امام احمد رضا نے جس اندیشے کا اظہار فرمایا ہے، غلط نہیں۔ (مسعود)

ابوالکلام آزاد غیر منقسم ہندوستان کے لیے ایک با اختیار حکومت حاصل کرنا چاہتے تھے دراصل یہ مسٹر گاندھی کی چاہت تھی، مگر ۱۹۲۲ء کے لگ بھگ یہ مقصد حاصل نہ ہو سکا اور سیاسی لیڈروں کو سخت مایوسی ہوئی ۔ تحریکِ خلافت اور تحریکِ ترکِ موالات کا یہ مثبت پہلو تھا۔ منفی پہلو یہ تھا کہ اہل سنت کو بدنام کیا جائے۔

امام احمد رضا نے اس طرف اشارہ کرتے ہوئے لکھا ہے :

"معلوم تھا کہ کر تو کچھ نہیں سکتے، نہ خود نہ وہ، خالی چیخ و پکار کا نام حمایت رکھنا ہے، اہل عقل و دین، اول تو غوغائے بے ثمر کو خود ہی عبث جان کر صرف توجہ الی اللہ پر قانع رہیں گے اور اگر شاید شرکت چاہیں، تو انہیں مذہب اہل سنت ہر شئے سے زیادہ عزیز ہے ۔ مذہب ہی ان کے نزدیک چیز ہے، لہٰذا ایسے لفظ کی چلاہٹ ڈالو جو خلاف مذہب اہل سنت ہو کہ وہ شریک ہوتے ہوں تو نہ ہوں اور کہنے کو موقع مل جائے کہ دیکھئے انہیں مسلمانوں سے ہمدردی نہیں، یہ تو معاذ اللہ نصاریٰ سے ملے ہوئے ہیں تاکہ عوام ان سے بھڑکیں اور دیوبندیت و وہابیت کے پنجے جمیں ۔" [1]

امام احمد رضا کا یہ تجزیہ ایک حد تک صحیح معلوم ہوتا ہے ۔ اس وقت سے ابتک امام احمد رضا کے مخالفین کی طرف سے یہی الزام لگایا جاتا ہے کہ وہ انگریزوں سے ملے ہوئے تھے ۔ مندرجہ بالا بیان سے اس کا اصل پس منظر سامنے آتا ہے، جہاں تک اس الزام کی صداقت و صحت کا تعلق ہے ۔ تحریکِ خلافت کے کارکن مولانا محمد جعفر شاہ پھلواری نے رازِ درونِ خانہ کو طشت ازبام کرتے ہوئے لکھا ہے کہ یہ الزام سراسر جھوٹ ہے سیاسی مقاصد کیلئے لگایا گیا تھا [2]

---

[1] احمد رضا خاں ، "دوام العیش" مطبوعہ بریلی ، ص ۶۳

[2] یہ اظہارِ خیال اپنے تاثرات میں کیا ہے جو مولانا محمد مرید احمد چشتی کی تالیف جہانِ رضا میں شامل ہیں، ہنوز یہ کتاب شائع نہیں ہوئی ۔ (مسعود)

بعض دوسرے حقائق و شواہد سے بھی اس کی تصدیق ہوتی ہے جن میں سے چند یہاں پیش کیے جاتے ہیں:

۱۔ ابھی ابھی امام احمد رضا کے یہ الفاظ اوپر گزرے:

"یہ تو معاذ اللہ نصاریٰ سے ملے ہوتے ہیں۔" [۱]

جو شخص نصاریٰ کے ساتھ موالات سے خدا کی پناہ مانگے، وہ بھلا کیسے نصاریٰ کا حامی مددگار کیسے ہو سکتا ہے؟

۲۔ "روہیل کھنڈ اور بریلی کے علاقے میں امام احمد رضا کے جد امجد مولانا رضا علی خاں کا مکان مجاہدین آزادی کا مرکز بنا ہوا تھا۔" [۲]

ایسے مجاہد کا پوتا انگریزوں کا خیر خواہ کیسے ہو سکتا ہے؟

۳۔ "مراد آباد کے صدر الشریعہ مولانا کفایت علی کافی شہید نے جنگ آزادی ۱۸۵۷ء میں مردانہ وار حصہ لیا۔ جب مراد آباد پر انگریزوں کا قبضہ ہو گیا، تو ۱۸۵۸ء میں مولانا کافی کو پھانسی دے دی گئی۔" [۳]

اس مجاہد کبیر اور شہید جنگ آزادی سے امام احمد رضا کو قلبی لگاؤ تھا، گو جب مولانا کافی کو پھانسی دی گئی، تو امام احمد رضا ایک طفل شیر خوار تھے۔

وہ خود تحریر فرماتے ہیں:

"مولانا کافی علیہ الرحمہ کی زیارت آٹھ برس کی عمر میں خواب میں ہوئی۔ میری پیدائش کے گیارہ مہینے بعد مولانا کو پھانسی ہوئی۔" [۴]

---

[۱] احمد رضا خاں، دوام العیش، مطبوعہ بریلی، ص ۶۳

[۲] ا۔ المیزان (بمبئی ۱۹۷۶ء) ص ۲۳۰۔ ب۔ انوارِ رضا، مطبوعہ لاہور ۱۹۷۷ء ص ۲۲۱

[۳] رحمان علی، تذکرہ علمائے ہند (اردو) کراچی ۱۹۶۱ء، حاشیہ ص ۲۴۴

[۴] محمد مصطفےٰ رضا خاں، الملفوظ، حصہ دوم، مطبوعہ لاہور ۱۹۷۹ء، ص ۴۳

امام نعت گویاں امام احمد رضا نے نعت گو شعراء میں مولانا کافی علیہ الرحمہ کو پسند کیا ہے اور انگریزی دور میں جب کہ انگریز کے باغی سے تعلق ظاہر کرنا خطرے سے خالی نہ تھا۔ امام احمد رضا نے نہ صرف اپنا قلبی تعلق ظاہر کیا، بلکہ انگریزوں کے اس دشمن جاں شہید اعظم کو بادشاہ قرار دیا ہے اور خود کو ان کا وزیر اعظم — چنانچہ فرماتے ہیں: ؎

مہکا ہے میرے بوئے دہن سے عالم
یاں نغمۂ شیریں نہیں تلخی سے بہم
کافی سلطان نعت گویاں ہیں رضا
ان شاء اللہ میں وزیر اعظم [1]

۴۔ علی گڑھ، لکھنؤ اور قادیان سے اٹھنے والی علمی و مذہبی تحریکوں پر امام احمد رضا نے سخت تنقید کی ہے اور بہت سے رسائل لکھے ہیں، حالانکہ کہا جاتا ہے کہ ان تحریکوں کو انگریزوں کی رضا و خوشنودی حاصل تھی۔ اگر امام احمد رضا انگریزوں کے خیر خواہ ہوتے، تو ان تحریکوں کی پُرزور حمایت کرتے۔

امام احمد رضا کو سرسید احمد خاں اور ان کی تحریک سے جہاں اور شکایات تھیں، وہاں یہ بھی شکایت تھی کہ وہ انگریزی تہذیب و تمدن کے اتنے آرزومند کیوں ہیں؟ جو اس طرف متوجہ نہیں ہوتا، اس پر افسوس کرتے ہیں، گویا زبانِ بے زبانی کہہ رہے ہیں

؎ وائے بر آں کس کہ نہ نصرانی ست [2]

(ترجمہ) اس شخص پر افسوس ہے، جو انگریز نہ بنا

۵۔ یہی شکایت ندوۃ العلماء سے بھی تھی جس کا اظہار امام احمد رضا نے ۱۸۹۸ء میں پٹنہ کے عظیم الشان اجلاس میں برملا کیا تھا۔ انہوں نے اہلِ ندوہ کا یہ قول طنزاً نقل فرمایا:

---

[1] احمد رضا خاں: حدائق بخشش، حصہ سوم، مطبوعہ بدایوں، ص ۹۳ - ۹۴

[2] انوارِ رضا: مطبوعہ لاہور ۱۹۷۷ء ص ۴۲۱

"خدا سب سے راضی ہے، سب کو ایک نظر سے دیکھتا ہے، گورنمنٹ انگریزی کا معاملہ خدا کے معاملوں کا پورا نمونہ ہے، اس کے معاملے کو دیکھ کر خدا کی رضا و ناراضی کا حال کھل سکتا ہے۔" [1]

پھر ان خیالات پر تنقید کرتے ہوئے تحریر فرمایا:

"جس نے تمام بدمذہبوں سے وِداد و اتحاد کیا، خدا کو انگریزی گورنمنٹ کا مثل بنایا۔" [2]

یہ بحث الگ ہے کہ اہل ندوہ نے ایسا کیا یا نہیں، ان کلمات سے جو بات مترشح ہوتی ہے وہ یہ ہے کہ ناقل و ناقد انگریزی حکومت کی ایسی غلامی کو ناپسند کرتا ہے، چنانچہ ایک اور جگہ اہل ندوہ سے یہی شکایت کی ہے کہ

"داور و دادار را پرستش گورنر می کنند" [3]

(ترجمہ: انگریز گورنر کو اپنا منصف و دوست بنا رکھا ہے)

۶- ۱۹۱۳ء میں مسجد کانپور کا واقعہ پیش آیا جس سے مسلمانوں میں کافی اضطراب پھیل گیا۔ ۱۴/ اکتوبر ۱۹۱۳ء کو بعض مسلمان عمائدین نے انگریز وائسرائے ہند سے خلاف شرع ایک معاہدہ کر لیا تو امام احمد رضا نے اس کے خلاف آواز بلند کی اور ایک رسالہ ابانة المتواری تحریر فرمایا۔ اگر وہ انگریز کے حامی ہوتے تو کم از کم خاموش ہی رہتے۔

۷- ۱۹۱۹ء میں مسئلہ خلافت پیش آیا، امام احمد رضا کو شرعی بنیادوں پر اس سے اختلاف تھا، جس کا تفصیلی ذکر پیچھے آچکا ہے۔ امام احمد رضا نے ایک استفتاء کے جواب میں مسئلہ خلافت پر محققانہ بحث کی اور اپنا موقف پیش کیا، چونکہ اس جواب کی اشاعت سے انگریزوں کو فائدہ

---

[1] محمد عبدالرحید: دربار حق و ہدایت، مطبوعہ پٹنہ ۱۳۱۸ھ/۱۸۹۸ء، ص ۱۲۳

[2] 〃 〃 〃 〃 ۱۲۷

[3] انوار رضا، مطبوعہ لاہور، ص ۲۱۴

پہنچ سکتا تھا اس لیے اس کو شائع نہ کیا، چنانچہ یہ جواب ۱۹۲۲ء میں امام احمد رضا کے انتقال کے بعد منظرِ عام پر آیا۔

۸۔ تحریک خلافت کے زمانے (۱۹۱۹ء) میں امام احمد رضا پر مندرجہ ذیل الزامات عائد کیے گئے تھے:

ا۔ نینی تال پر لیفٹیننٹ گورنر سے ملاقات کی۔

ب۔ گورنمنٹ کی خوشی کے لیے اس کے حسبِ منشا فتویٰ لکھ دیا۔

د۔ گورنمنٹ سے تنخواہ پاتے ہیں۔

امام احمد رضا نے ان تینوں الزامات کے جواب میں جو کچھ تحریر فرمایا، وہ ایک متعصب و عنید کے لیے بھی کافی ہے۔ آپ نے فرمایا:

"ان کا جواب اس سے بہتر میرے پاس کیا ہے لعنۃ اللہ علی الکذبین جس نے ایسا کیا ہو اس پر قیامت تک اللہ جل جلالہٗ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم اور اس کے نیک بندوں کی لعنت ہو۔" [1]

المختصر امام احمد رضا کی کوئی ایسی تحریر یا واقعہ راقم کی نظر سے نہیں گزرا جس سے یہ ادنیٰ گمان بھی ہو سکے کہ وہ انگریزوں کے حامی و مددگار اور ان کی تہذیب و تمدن کے دلدادہ تھے حقیقت میں وہ تمام باطل فرق و مذاہب کو مسلمانوں کا دشمن سمجھتے تھے جس کا احساس ہمیں اب ہوا ہے اور امام احمد رضا نے ۷۰ برس پہلے اس راز کو واشگاف الفاظ میں طشت ازبام کیا تھا۔ مولانا عبدالباری فرنگی محلی کے نام ایک خط میں لکھتے ہیں: ؎

کافر ہر فرد و فرقہ دشمن مارا　　مرتد، مشرک، یہود و گبر و ترسا [2]

(ترجمہ و تشریح) کافر بلکہ ہر فرد و فرقہ ہمارا دشمن ہے، خواہ وہ مرتد ہو یا مشرک، خواہ یہودی ہو یا عیسائی اور آتش پرست۔

---

[1] السواد الأعظم (مرادآباد) شمارہ، جمادی الاول ۱۳۳۹ھ/ ۱۹۲۰ء، ص ۳۰

[2] محمد مصطفےٰ رضا خاں، الطاری الداری، حصہ سوم، مطبوعہ بریلی، ص ۹۹

امام احمد رضا ایک صاحب فکر و صاحب بصیرت مدبر و سیاست دان تھے۔ بقول ایک فاضل کسی فکر کی اہمیت اس بات میں نہیں کہ وہ کتنے گھن گرج کے ساتھ رونما ہوا، کتنے آدمی شریک ہوئے، کس حد تک اس نے دنیا کا نقشہ بدلا، بلکہ اس بات میں ہے:

۱۔ زندگی میں حسن و صداقت کے کتنے نامعلوم پہلو اس نے اجاگر کیے؟

۲۔ جو صورت حال اس فکر کی محرک تھی، اس کے رد عمل میں کس مثبت اور قائم بالذات عمل کی تخلیق کی گئی۔

۳۔ وہ فکر زندگی کے لیے کیسے اعلیٰ مقاصد اور اقدار کا احاطہ کیے ہوئے ہے اور ظلمت و بہیمیت سے نکال کر عدل و انصاف کی طرف لے جانے والا ہے؟

۴۔ اس فکر نے انسانی زندگی کے ان ممکنات کو کس درجہ وسیع کیا جو اس وقت تک ممکن نظر نہ آتے تھے، جب تک وہ وقوع پذیر ہو گئے؟

۵۔ اس فکر نے انسانی زندگی پر اور تاریخی ادوار پر کیسا اور کتنا اثر ڈالا؟

اس معیارِ فکر کو سامنے رکھیے اور پھر دیکھیے کہ امام احمد رضا نے ملتِ اسلامیہ کو کیا کچھ دیا اور اپنے فکر و نظر سے کس طرح رہنمائی فرمائی۔ بلاشبہ امام احمد رضا اپنے دور میں ایسے یکہ و تنہا فرد نظر آتے ہیں، زمانے کے نشیب و فراز سے جن کی فکر میں کبھی لچک پیدا نہ ہو سکی۔ ان کی فکرِ رسا معاصر شخصیات تو شخصیات اداروں کی مجموعی فکر پر بھاری معلوم ہوتی ہے۔ روزِ اول انہوں نے فرمایا تھا کہ مسلمانوں کی سیاسی نجات ہندوؤں سے موالات و اتحاد میں نہیں، یہ وہ زمانہ تھا جب قائدِ اعظم اور ڈاکٹر اقبال جیسے جلیل القدر زعماء بھی ہندو مسلم اتحاد کی باتیں کر رہے تھے اور بہت سے دوسرے علماء و عمائدین بھی شریک تھے، مگر چشمِ عالم نے دیکھا کہ جو امام احمد رضا نے فرمایا تھا، تاریخ نے اس کی تصدیق کی اور جو ممکن نظر نہ آتا تھا، بالآخر ممکن ہو گیا۔

پاک و ہند کی سیاست کے جس پہلو پر نظر ڈالیں گے۔ امام احمد رضا کی فکر تابناک نظر آئے گی۔ انہوں نے اپنے متعدد رسائل میں مسلم سیاست کے مختلف پہلوؤں پر روشنی ڈالی ہے اور جو کچھ انہوں نے فرمایا ہے مستقبل کی تاریخ میں وہی جھلکتا نظر آرہا ہے اور اب تو یہ ماضی کی باتیں ہونے لگیں۔ ذرا ان کے افکار کو ملاحظہ کریں:

۱۔ "انفس الفکر" لکھ کر امام احمد رضا نے یہ بتایا کہ غیر منقسم ہندوستان میں مسلمانوں کا پورا پورا حق ہے اور وہ اپنے مذہبی شعائر کو دوسروں کی خوشنودی کے لیے کبھی نہیں چھوڑ سکتے۔ بالآخر سب نے اس حق کو تسلیم کیا اور آج بھی ہندوستان میں مسلمان اپنے مذہبی شعائر پر عمل پیرا ہیں۔

۲۔ "اعلام الاعلام" لکھ کر یہ بتایا کہ جس ملک پر مسلمانوں نے ہزار سال حکومت کی، چند برسوں میں وہ ایسا بیگانہ نہیں ہوگیا کہ اس کو دارالحرب قرار دے کر دشمن کے حوالے کر دیا جائے اور انجام کار مسلمانوں کو ملک چھوڑنے اور ہجرت پر مجبور کیا جاتے۔ بالآخر مسلمانوں کے اس حق کو تسلیم کیا گیا اور پاکستان معرض وجود میں آیا اور ہندوستان میں بھی مسلمان جیسے پہلے رہتے تھے، آج بھی رہتے ہیں۔

۳۔ "تدبیر فلاح و نجات و اصلاح" لکھ کر مسلمانوں کی اقتصادی اور معاشی اصلاح کے لیے ایک ضابطہ و دستور العمل پیش کیا۔ گو اس وقت زیادہ توجہ نہ دی گئی، لیکن اب اسلامی دنیا وہی کچھ کر رہی ہے جس کی نشان دہی ایک عرصہ پہلے امام احمد رضا کر چکے تھے۔ [1]

---

[1] پروفیسر محمد رفیع اللہ صدیقی نے اس رسالے کو سامنے رکھ کر ایک تحقیقی مقالہ لکھا ہے، جس کا عنوان ہے: "فاضل بریلوی کے معاشی نکات"
یہ رسالہ ۱۹۷۰ء میں مرکزی مجلس رضا، لاہور نے شائع کر دیا ہے۔

۴۔ "دوام العیش" لکھ کر انہوں نے بتایا کہ مسلمان کی مدد مسلمان پر فرض ہے، لیکن مدد کے پردے میں شریعت سے گریز کر کے ہندوستان میں ہندو راج یا سوراج قائم کرنے کی ہرگز اجازت نہیں دی جا سکتی۔ بالآخر یہی ہوا، غیر منقسم ہندوستان میں مسلمانوں کی حکومت قائم ہوئی اور ہندوستان میں بھی سوراج قائم نہ ہو سکا، لامذہبی حکومت قائم ہوئی۔

۵۔ "المحجة المؤتمنه" لکھ کر بتایا کہ مسلمانوں کے لیے ہندو مسلم اتحاد مضر اور غیر مفید ہے۔ ان کی نجات خود اعتمادی میں ہے۔ بالآخر واقعات و حادثات نے اس کی تصدیق کی اور جب مسلمانوں میں خود اعتمادی پیدا ہوئی تو نجات حاصل کی۔ [1]

۶۔ "الطاری الداری" لکھ کر بتایا کہ اگر علمائے ہند نے مسٹر گاندھی کی پیروی کی، تو یہ بات مسلمانوں بلکہ خود اسلام کے لیے نہایت خطرناک ہوگی، چنانچہ مستقبل کی تاریخ نے ان اندیشوں کی تصدیق کر دی۔ [2]

---

[1] رسالہ "المحجة المؤتمنه" کی روشنی میں راقم نے ایک مقالہ لکھا تھا جس کا عنوان ہے:

"فاضل بریلوی اور ترکِ موالات"

[2] مرکزی مجلس رضا لاہور نے ۱۹۷۱ء میں اس کا پہلا ایڈیشن شائع کیا۔ اس کے بعد چار ایڈیشن اور شائع ہوئے۔ انگریزی سہ ماہی مجلہ "ہمدرد اسلامیکس" (کراچی جلد ۱، شمارہ نمبر ۲، ص ۸۰) میں جناب بزمی انصاری نے اس مقالے کی روشنی میں اس امر سے تو اتفاق کیا ہے کہ تحریک خلافت" اور "تحریک ترکِ موالات" کے زمانے میں ہندو مسلم اتحاد کے خلاف اٹھنے والی تنہا آواز امام احمد رضا ہی کی تھی، مگر اس سے اختلاف کیا ہے کہ مخالفت کی نوعیت سیاسی تھی ان کے نزدیک اس کی نوعیت خالصۃً مذہبی تھی، مگر راقم کے نزدیک اسلام میں مذہب اور سیاست دو علیحدہ چیزیں نہیں، مذہب اصل الاصول ہے اور سیاست اس کی فرع۔ حقیقی عالم وہی ہے جس کی سیاست پر گہری نظر ہو۔ راقم نے امام احمد رضا کی سیاسی بصیرت پر ایک تحقیقی مقالہ حال ہی میں حکومت پاکستان کو پیش کیا ہے (مسعود)

[3] اس رسالے کو سامنے رکھ کر راقم نے "کلام الامام" کے نام سے ۱۹۷۰ء میں ایک مقالہ لکھا تھا جو مرکزی مجلس رضا لاہور کے پاس محفوظ ہے۔ (مسعود)

یہاں عبرت کے لیے فرانس کے مشہور مستشرق پروفیسر ماسینوں کا ایک بیان نقل کرتا ہوں جو حال ہی میں ایک کتاب میں نظر سے گذرا۔ علمائے ہند نے مسٹر گاندھی کی جو حمایت کی اور ان سے محبت وعقیدت کا اظہار کیا، پروفیسر موصوف اس سے بیحد متاثر نظر آتا ہے اور اسی والہانہ محبت وعقیدت کو سامنے رکھ کر اس نے اپنے نتائج اخذ کیے ہیں۔ مسٹر گاندھی سے اپنے تعارف کا حال بیان کرتے ہوئے لکھتا ہے :

(ترجمہ انگریزی) "تقریباً تیس برس ہوتے، ۱۹۲۱ء میں جبکہ میں پیرس یونیورسٹی میں اسلامی عمرانیات کا ایک جواں سال پروفیسر تھا۔ ڈاکٹر انصاری اور پروفیسر سید سلیمان ندوی یونیورسٹی آئے۔ یہ دونوں حضرات پیرس میں "خلافت مشن" کے صدارتی ارکان تھے۔ "مشن خلافتِ عثمانیہ کو بچانے کے لیے کوشش کر رہا تھا۔ ان دونوں نے مجھے گاندھی کی ستیہ گرہ کا عہد نامہ دیا جو میں نے REVUE DU MONDE MUSALMAN کے اپریل ۱۹۲۱ء کے شمارے میں چھپوا دیا اور یہ واضح کر دیا کہ ستیہ گرہ کا تصور اسلامی تصورات سے بالکل ہم آہنگ ہے۔ مسلمانوں کے ذریعہ مسٹر گاندھی سے یہ میرا پہلا تعارف تھا۔ اس تعارف سے میں نے گاندھی کی ستیہ گرہ کے تصور کو سمجھا۔ ڈاکٹر عبدالماجد سے مجھے یہ بھی معلوم ہوا کہ ستیہ گرہ کا تصور مسلمانوں کے لیے بھی مقدس ہے۔ میں نے جلد ہی یہ محسوس کیا کہ گاندھی میں کچھ ہے جو نہایت ہی بیش قیمت ہے کیونکہ شاید انسانی تاریخ میں پہلی بار ایک ایسا انسان اٹھا جس نے تعمیری سماجی نتائج کے ساتھ دوسرے مذہب والوں کو بھی متاثر کیا۔" [1]

پروفیسر ماسینوں کے اس بیان سے امام احمد رضا کے اس خیال کی تصدیق ہوتی ہے جس کا اظہار انہوں نے مولانا عبدالباری فرنگی محلی کے نام ایک خط میں اس طرح کیا ہے ۔

---

[1] جی۔ بی سینی : بین المذاہبی مفاہمت کا پیامبر، مطبوعہ شکاگو ۱۹۷۴ء، ص ۲۰۶

از بازوئے تو نظامِ دینِ گاندھی ست
قائم بتو انتظامِ دینِ گاندھی ست[1]

ترجمہ: تمہاری قوتِ بازو سے دینِ گاندھی کا نظام چل رہا ہے
تمہاری ذات سے دینِ گاندھی کا انتظام ہو رہا ہے

الغرض امام احمد رضا نے اپنی مومنانہ بصیرت سے جو کچھ سوچا اور سمجھا اور کہا، وہ اس قابل ہے کہ اسلامی تاریخ وسیاست کے مورخین ومحققین دل سے تمام عصبیتوں کو نکال کر اس طرف پوری توجہ دیں۔ امام احمد رضا کے افکارِ عالیہ میں عالمِ اسلام کے لیے بہت کچھ ہے۔ ہمارا ملی فریضہ ہے کہ اس پوشیدہ خزانے کو عالم آشکار کریں ؎

قوم روشن از سوادِ سرگزشت — خودشناس آمد زیادِ سرگزشت
سرگزشت او چو از یادش رود — باز اندر نیستی گم می شود

ضبط کن تاریخ را پاینده شو!
از نفس ہائے رمیده، زنده شو!

(اقبال)

احقر محمد مسعود احمد
(عفی عنہٗ)
گورنمنٹ سائنس کالج
سکرنڈ، ضلع نواب شاہ، سندھ
پاکستان
۲۷ — ۱۱ — ۷۹

---

[1] محمد مصطفٰے رضا خاں: الطاری الداری (۱۳۳۹ھ) حصہ سوم، مطبوعہ بریلی ص ۹۰

قال صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

لا یزال ھذا الامر (ای الخلافۃ) فی قریش ما بقی من الناس اثنان (صحیحین)

نبی صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا

ہمیشہ خلافت قریش کیلیے ہے جبتک دنیا میں دو آدمی بھی ہیں

الحمد للہ سبحٰنہ

رسالہ مبارکہ من اعلیحضرت عظیم البرکۃ رفیع الدرجۃ شیخ الاسلام والمسلمین عمدۃ المحققین زبدۃ المدققین حامی السنن السنیہ ماحی الفتن الدنیۃ شیخنا حضرۃ المجدد رضی اللہ تعالیٰ عنہ وعنا اٰمین جسکا نام تاریخی رسالہ مبارکہ بحالہ

مسمّی بنام تاریخی

حصہ اول

# دوام العیش فی الائمۃ من قریش

۱۳۳۹ھ

جسمیں پچاس احادیث کریمہ ارشادات عظیمہ حضور پرنور سید الانام علیہ الصلاۃ والسلام اور ستر کلام ائمہ وعلمائے اعلام کرم شرح کلام یعنی عبارات کتب تفسیر وحدیث وفقہ وعقائد وکلام سے اسکا عظیم ثبوت اور تحقیق تام کہ شرط قرشیت قطعی اجماعی ہے جسپر اجماع صحابہ کرام وتابعین عظام وسائر ائمہ امت ہے اور یہی مذہب مہذب اہلسنت وجماعت ہے نیز تمام مخالفین عموماً وخصوصاً مولوی فرنگی محلی اور مسٹر آزاد کے خیالات خام وباطل اوہام کا کافی رد وطرد ونقض وابرام ہے

مع نفیس وسلیس تمہید حمید

از تازہ افاضات وعمدہ افادات حضرت بالامنزلت خلف اصغر حضور اعلیحضرت مولانا مولوی ابوالبرکات آل الرحمن محمد مصطفیٰ رضا خان صاحب قادری برکاتی نوری دامت برکاتہم

بحسن اہتمام

جناب مولوی حسنین رضا خاں صاحب مالک مطبع حسنی بریلی میں چھپا

اور

[illegible]

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

## تمہید رسالہ دوام العیش فی الائمۃ من قریش مصنفہ حضور پرنور اعلیحضرت قبلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

الحمد للہ وکفی وسلام علی حبیبہ ونبیہ محمد المصطفیٰ والہ الاصفیاء وصحبہ البررۃ الاتقیاء وسائر الخلفاء۔ حمد کی جان اوس مالک عرش وفرش پر قربان جس نے صدق وحق پسند کیا اور اوسے عزت دی اور اوس سے اپنی حمد فرمائی کہ فرمایا من اصدق من اللہ قیلا اور فرمایا ومن اصدق من اللہ حدیثا اور ارشاد ہوا واللہ یقول الحق وہو یہدی السبیل اور کذب وباطل کو سخت مبغوض رکھا اور کذابوں پر لعنت بھیجی اور اُن پہ اپنا غضب اوتارا کہ فرمایا لعنت اللہ علی الکذبین حق کو باطل پر ہمیشہ غلبہ عطا فرمایا حق گو راستبازوں کا منہ اوجالا اور جھوٹے کذابوں دروغ بافوں ناپاکوں کا مونہ کالا کیا جس نے ہمیں یہ پیارا پیارا روح افزا جانفزا مژدہ سنایا قل جاء الحق

وزھق الباطل ان الباطل کان زھوقا ثم فرما دو حق آیا اللہ باطل بھاگا اور باطل تو بھاگنے ہی کو تھا اور ہزاروں صلاۃ لاکھوں تسلیمات کروروں تحیات زاکیات کی نچھاور اوس کے مقدس رسول حبیب و محبوب طالب و مطلوب دانائے کل غیوب صادق و مصدوق صلی اللہ تعالی علیہ وسلم پر جنھوں نے فرمایا الصدق ینجی والکذب یھلک سچ نجات دیتا ہی اور کذب ہلاک کرتا ہی پھر اُن کی آل و اصحاب پر جنھوں نے امتیاز حق و باطل کیلیے جان توڑ کوششین فرمائین اور دودہ کا دودہ پانی کا پانی کردیا۔

بعد حمد و صلاۃ حضرات کرام اخوان اہلسنت و جماعت سے گزارش۔ اگرچہ چہرہ پرنور ماہتاب صدق پر کذابون کے کذب کی نہایت وحشتناک تیرگیان چھائین اور روی آفتاب حق پر باطل کی سخت بھیانک اور خوفناک تاریکیاں اور کالی کالی ڈراونی بدلیان آئین مگر ہماری قلوب بفضلہ تعالی اطمئن تھے ہم سمجھے ہوئے تھے کہ یہ بھی کچھ روز کی ہوا ہی جو دم مین ہوا ہی آخر کار وہی ہوا جسکا ہمین شدت سے انتظار تھا وہ دن آ ہی گیا کہ وہ تیرگی دور اور تاریکی کافور ہوئی اور حق کا جگمگاتا چمکتا دمکتا پرنور چہرہ آفتاب نصف النہار کیطرح آنکھین خیرہ کرتا نکلا اور ایک عالم نے آنکھوں دیکھ لیا کہ حق یہ ہی اور باطل وہ تھا جو اسکے حضور جم نہ سکا۔ پتا توڑ بھاگا کہتک باطل حجاب حق کو چھپاتے نلکے جھوٹے نقاب صدق کی آڑ کر سکتے آخر حق کی شعاعون نے ان باطل پردون کو خاکستر کرہی دیا جھوٹے نقابون کو جلا ہی ڈالا اور دنیا کو اپنا جلوہ دکھا ہی دیا و للہ الحمد فی الاولی والاخرۃ۔ آپ حضرات نے اخبارات مین ملاحظہ فرمایا ہوگا کہ خود ہمارے ترک بھائی غازی مصطفی کمال پاشا اور اونکے ہمراہی نصرہم اللہ نصرا عزیزا۔ سلطان معظم خلد اللہ تعالے ملکہ و سلطنتہ کو خلیفہ شرعی نہین جانتے اور اخبار تو اخبار تعجب ہی کہ خلافت کے بڑے نامی گرامی حامی کامی ہمدرد و ہمراز ہمدم و ہمساز اخبار بھی اہجل و غیرہ شائع کر رہی ہین جنسے انکی خود ساختہ خلافت کی رہی سہی جان پر بنگئی نیم جان کے گلے پر چھری پھر ہی گئی ہمدم کہتا ہے

انگورہ کی روش قطعی غیر مصالحانہ ہی اور اوسنے عزم بالجزم کیا ہی کہ حکومت آستانہ
کا عدم وجود برابر سمجھے لہٰذا جمعیت عالیہ ملیہ نے قصد کر لیا کہ وزیر اعظم کے تار کا کوئی
جواب بھی نہ دیا جاے اور خیال کیا جاے کہ حکومت آستانہ صرف ولایت قسطنطنیہ کی
انتظامی کونسل تک محدود ہے

مسلمانو آپنے ملاحظہ فرمایا کہ اس عبارت کا فقرہ فقرہ خلافت کے دل مین تیز نشتر اور لفظ لفظ
گلوی خلافت پر خنجر کا کام کر رہا ہی کیا خلافت شرعیہ ایسی ہی چیز ہے جس سے یون سرتابی کیجا
لڑائی ٹھانی جاے وہ بھی ایسی کہ وہ جھک کر دوبکر پیام مصالحت بھیجے جب بھی اوس سے صلح نہ
کیجائے بلکہ اوسکے پیغام کا جواب تک نہ دیا جائے وہ اگر خلیفہ شرعی ہوتے اور مصطفےٰ کمال
پاشا اور انکے ہمراہی یہ حضرات اونھیں خلیفہ ہی جانتے تو کیا یہی برتاؤ برتتے ایسی ہی سختی سے پیش
آتے اور انکی حکومت صرف ولایت قسطنطنیہ کی انتظامی کونسل ہی تک مانتے

پھر ہمدم نے کہا اور الٹی چھری سے خلافت کا گلا کاٹا جمعیت عالیہ ملیہ انگورہ نے
ایک قانون پاس کیا ہی جسمین یہ ہی کہ یکم مارچ سنہ ۲۰ع سے ہمیشہ کیلیے حکومت
ملیہ ترکیہ جمعیت عالیہ کی ہاتھ مین رہیگی اسکے علاوہ کوئی اور قسم کی حکومت نہین کیجائیگی
ترکی قوم کسی ایسی ذاتی حکومت کو ہرگز تسلیم نہین کریگی جیسی کہ حکومت آستانہ ہوتا

مسلمانو للہ انصاف کیا اب بھی اسمین کوئی شبہہ کسی ادنی عقل والیکو ہو سکتا ہی کہ حکومت ملیہ
سلطان کو خلیفہ شرعی نہین مانتی اگر وہ انکی خلافت مانتی تو کیا یون ہی کہتی کیا انہین معاذ اللہ سجادہ
نشین سمجھا ہے اور اتنے جاہل ہین کہ انہین اتنا معلوم نہین کہ خلافت شخصی حکومت ہوتی ہی کیا اگر وہ انہین خلیفہ شرعی
جانتے تو یہ کہکر انکے ساتھ یون پیش آکر شنیع الزام بغاوت نہ اوٹھاتے خود اپنے آپکو باغی مفسد
نہ جانتے معلوم ہوا کہ اونکی خلافت نہین مانتے بلکہ انہین سلطان جانتے ہین جب تو انہین سلطنت
کے لائق نہ جانکر معزول کرتے ہین شاہی خاندان کے افراد کیلیے تھوڑی محدود حکومت انکے
لیے بھی رکھتے ہین باقی تمام ملک پر اپنا قبضہ اور ہر قسم کے اختیارات اپنے آپ لیتے ہین ورنہ

خلیفہ کی بلا وجہ شرعی معزولی کیا معنی۔ اور ایسے ملک پر تصرف کس نے مانا اور وہ بھی ایسا کہ اوسکی سلطنت کا نام تک بدل دیا جائے۔

ہمدم ۷۔ نومبر ۲۲ء میں ہے سلطان معظم کی معزولی "جمعیت عالیہ ملیہ انگورہ نے ایک اعلان شائع کیا ہے جسمین سلطان معظم کو معزول کر دیا ہے اور ظاہر کر دیا ہے کہ اب ترکی مین حکومت کی صورت جمہوریہ کے ہم معنی ہے سلطنت عثمانیہ کے بجای دولت ترکیہ جمہوریہ کا اعلان جمعیت عالیہ نے سلطان کی معزولی کے فیصلے کا اعلان کر دیا ہے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ ترکی کا نام آئندہ بجای سلطنت عثمانیہ دولت ترکیہ رکھنے کا فیصلہ کر لیا ہے" ہمدم کی اسی اشاعت مین ہے "انگورہ نے قانون پاس کر دیا ہے جس سے حکومت سلطانی معدوم ہو جائیگی"

ملاحظہ ہو اگر سلطان معظم خلیفہ شرعی ہوتے تو کوئی اُنھین معزول کر سکتا تھا نہ عاً بلا وجہ شرعی اسکا کسے اختیار تھا جو انکے ملک پر یون قبضہ کرنا چاہتا انکے ساتھ ایسی معاملات برتتا خود باغی اور واجب القتل ٹھہرتا۔

پھر ہمدم نے وہ کہا جس سے خلافت کا تسمہ نہ لگا رہا "جمعیت ملیہ نے سلطان کی جانشینی کے لیے کسیکو نامزد نہین کیا ہے اور بالحاظ روایات خاندان عثمان فرمانروائے قوم منتخب کرنیکا حق جمعیت ملیہ نے اپنے لیے محفوظ رکھا ہے۔

ملاحظہ فرمائین۔ یہ ہمارے اس دعوے کی کہ ہمارے ترک بھائی اید ہم اللہ تعالی ونصرہم بنصرہ العزیز سلطان کو خلیفہ شرعی نہین جانتے انکی حکومت وسلطنت کو خلافت نہین مانتے کیسی واضح و روشن دلیل اور مبین برہان ہے خلیفہ شرعی کی جانشینی بھی ایسی چیز ہے کہ یون معرض التوا مین رکھی جاسکے؟ اسمین ایسی تعویق اتنی تاخیر کیجائے وہ تو اُن مہمات اور اہم واجبات سے ہے کہ دفن خلیفہ سابق پر بھی مقدم کیجاتی ہے اور یہی سنت جبتک خلافت باقی رہی شرح عقائد مین ہے۔ قد جعلوا اہم المہمات بعد وفاۃ النبی صلی اللہ تعالی علیہ وسلم نصب الامام حتی قدموہ علی الدفن

وکذا بعد موت کل امام در مختار مین ہی ونصبہ اہم الواجبات فلذا قدموہ علی دفن صاحب المعجزات علیہ التسلیمات والتحیات الزاکیات (علامہ شامی رد المحتار مین فرماتے ہین فانہ صلے اللہ تعالے علیہ وسلم توفی یوم الاثنین ودفن یوم الثلثاء اولیلۃ الاربعاء اویوم الاربعاء ح عن المواہب اوسی مین علامہ طحطاوی سے نقل فرمایا وہذہ السنۃ باقیۃ الی الآن لم یدفن خلیفۃ حتی یولی غیرہ -

پھر ہمدم نے بعض انگریزی اخبارون سے دو اعتراض بھی نقل کیے ہین اور چونکہ خلافت کے لوگونسے اسکا جواب نہ ہوسکتا تھا ویسے ہی برقرار رکھا انھین ہاتھ نہ لگایا انپر کوئی نوٹ نہ لکھا ایک اعتراض تو یہ ہے کہ اس سے قبل ترکان احرار بڑھ بڑھکر سلطان کی حمایت کرتے تھے اور انکو اسلام کا سردار اعلی یعنی خلیفۃ المسلمین اور امیر المومنین کہتے تھے اور اب انھون نے اسی سلطان کو تخت سے اوتار دیا دوسرا اعتراض یہ ہے فرمانروای سلطنت کے منتخب کرنیکے حق پر ترکون سے کوئی شخص سوال نکریگا خواہ وہ اپنے بادشاہ کو اگر انکے اختیار مین ہو کتنے ہی اختیارات دین یا نہ دین مگر مشکل یہ ہے کہ اب وہ رنگ تقدس وجلال کہان گیا جو معمولی سے قبل سلطان المعظم کی ذات مقدس کے متعلق ظاہر کیا جاتا تھا اور ابھی تک ترکون نے انکا جانشین منتخب کرنیکی بھی کوئی فکر نہ کی دول مغربیکی جس مسلم آزار پالیسی کی شکایت کیجاتی تھی وہ محض ڈھکوسلا تھی اور قیاس مین نہین آتا کہ اب اسمین کمی نہ ہوجائیگی کیونکہ اب سلطان معظم معزول ہوچکے ہین برطانیہ کے ہاتھون نہین بلکہ مظفر ومنصور انگورہ کے ہاتھون "

خلافت وخلیفۃ المسلمین وامیر المومنین پر جو اعتراض ہے اُس کا جواب صاف ساری اس تحریر سر ہر اوتی عقل والے پر لائح اور ساتھ ہی یہ بھی کہ یہ اعتراض معترض کی بدعقلی پر دلیل واضح اور اسکی نافہمی پر برہان ساطع ہم روشن بیان کرچکے کہ ہمارے ترک علماء ہم اللہ تعالی سلطانکو خلیفہ شرعی نہین جانتے اور نہ وہ خلیفہ شرعی ہوسکتے ہین تو جو تقدس

وجلال خلیفہ شرعی کیلیے ہو سکتا ہے وہ نہ اونکے لیے کبھی تھا نہ اب ہے نہ آگے ہوگا ترکی ویسا تقدس
وجلال تسلیم کرتے تھے نہ اب کرتے ہین نہ آگے تسلیم کرین اور خلیفہ یا امیر المؤمنین کہنے سے
خلیفہ شرعی ہونا ضرور نہین عرف مین ہر بادشاہِ اسلام کو کہہ سکتے ہین باقی رہی عظمت سلطانی تو
جبتک سلطان سلطان ہے وہ عظمت ہے اور جب وہ معزول کر دیا جائے تو وہ عظمت اوسکے جانشین
کو پہنچیگی۔ رہا حمایت پر اعتراض بہت زیادہ عجیب ہے اول تو اوسکے لیے سلطان ہونا کیا ضرور ہے
ہر مسلمان مظلوم کی حمایت کیجائیگی بلکہ ہر مظلوم انسان کی حالت دل دکھاتی اور خواہ مخواہ حمایت کیطرف لاتی
ہے پھر یہ کہ حمایت ہمدردی ہی سے ہوتی ہے سلطان کو سلطان مانکر حمایت کی تو اونکی ہمدردی کی
انھیں معزول کیا یہ بھی انکی ہمدردی ہے۔ کہ وہ اپنے ملک کو سنبھال نہ سکے لہذا انھین گوشہ
عافیت مین بٹھایا اپنے آپ ملک کا انتظام کیا اگر ہمدردی نہ ہوتی یہ ترک اللہ تعالیٰ انھین اپنی
ہزار ون نعمتون سے نوازے اور اونکی تمام جائز مرادین پوری فرمائے اپنے آپ کیون زحمتین
گوارا کرتے کیون مشقتین اٹھاتے کس لیے مصیبتین جھیلتے کاہے کو تکلیفین برداشت کرتے سلطان
کے ہمدرد نہ ہوتے تو انکا معاذ اللہ سارا ملک غیرونکے قبضہ مین چلا جاتا انکے کان پر جون نہ رینگتی
وہ خود اور ونکے ہاتھ مین پڑجاتے انھین خیال بھی نہ ہوتا کہ کیا ہوا کیون ہوا وہ ہمدردی تھی جب
ہی تو اونھین دور ہوا اونکے ملک کی حمایت وحفاظت انکی حمایت وحفاظت ہے احمق ہے وہ جو
انکی تدبیر پر اعتراض کرے اور ترکون کی مصلحانہ اور حکیمانہ کارروائیون سے دول مغربیہ کی دشمنانہ کارروائیون کا
مقابلہ کرکے یہ کہنا کہ اونکی مسلم الآرا پالیسی کی شکایت محض ڈھکوسلا تھی اور یہ امید رکھنا کہ اب
اوسمین کمی ہو جائیگی محض حماقت اور سخت جہالت ہے ہمارے لفظ ہی خود ہمارے دعوی کی دلیل
ہین مگر ان معترضین کو اس عذر کا موقع ضرور ہے کہ وہ یہان کے خلافتیون کے اعلانون سے یہ سمجھے
کہ ترک بھی سلطان کو خلیفہ ہی سمجھتے ہین لہذا انپر اعتراض کر دیے تو یہ لوگ انپر اعتراضات کا
باعث ہوے ان پر بے شبہہ وہ اعتراض ضرور ہین اور ایسے ہین کہ حل نہین سکتے اب جہاں عوام
مین اپنا جھنڈا گھونپا ہے قائم رکھنے کو یہ سوجھی ہے کہ سلطان کی معزولی اور اختیارات کی سلب کیا

وغیرہ کے متعلق جو خبرین آئی ہین وہ جھوٹی ہین انگریزون نے مسلمانون پر لعن طعن اور انھین مضطرب
و پریشان اور کمالی ترکون کی جانب سے بدعقیدہ و بدگمان کرنیکو گھڑی ہین قطع نظر اس سے کہ یہ خبرین
تو بہت کثرت سے مسلسل متعدد ذرائع سے آ رہی ہین خود ان ہندوؤنکا یہ حال ہے کہ جب اپنا مطلب
بنتے دیکھتے ہین تو ان اخبار سے صحت و اعتبار مین بہت کمتر درجہ بلکہ محض بے ثبوت و بے اصل
بازاری افواہون اور دیہاتی ادعاؤن کو آیت و حدیث سے بڑھکر معتبر مانکر تحصیل زر کے لیے انہم
کیا کچھ ہوائی قلعہ بندیان کرنے لگتے ہین تو ان اخبار کی تغلیط و تکذیب مین انکا بیان جس کا ثبوت
انکے پاس سوا اپنے توہمات اور زور زبان کے کچھ نہین ملن لعنی کی کونسی مجبور کن وجہ ہے
اور انگریزون کو اس قسم کے اخبار (بقول انکے) گڑھکر مسلمانون پر لعن طعن کرنے اور خود ہمارے
ترک بھائیون پر دین اسلام کے اصولی مسلمات مین مداخلت بیجا کا الزام دینے کا موقع کہنے
یا خود خلافتیون کی عنایتون نے یہ سلطان ترکی کے لیے خلیفۂ شرعی کی طرح اقتدار عام اور اختیار
تام کی نمائشی بلند بانگیون اور اپنے خورد و نوش کی خاطر سلطان کے لیے خلافت شرعی کے تقدس
و جلال کی بالا خوانیون کا نتیجہ ہے کہ آج نصاریٰ اوس اقتدار عام و اختیار عام کی مسلوبی و تحدید سے
مسلمانون اور ترک بھائیون پر لعن طعن کرتے اور مجاہدین اسلام ترکان احرار کی جانب سے عوام
مین اس طرح بدعقیدگی پھیلانا چاہتے ہین کہ دیکھو وہی سلطان جنکو تمھارے لیڈر مختار مطلق
و خلیفہ برحق مانتے اور اسے نہایت زور و شور سے ضروریات دین سے بڑھکر بتاتے تھے
آج انھین کے ہم قوم اور تمھارے ہی مسلمان بھائی کمالی انکے اس اختیار کو اُن سے چھینے لیتے
ہین اور (بزعم لیڈران) اُس برحق خلافت اور ضروریات دین سے بڑھکر خلافت سے منکر
ہوکر انھین معزول کیے دیتے ہین دیکھو تم مسلمان تو ہم انگریزون پر خلافت اور دین اسلام
کے مسلمات مین بیجا مداخلت کا الزام لگاتے تھے مگر یہ مداخلت ہمنے نکی بلکہ خود تمھارے ہی
ہم مذہبون اور تمھارے ترک بھائیون نے جنھین تم خلافت اور اسلام کا محافظ جانتے تھے
مگر ان خلافتیون نے اجماعیات دینیہ اور مسلمات اسلامیہ کی مخالفت صریح کرکے سلطان ترکی

کو خلیفۂ شرعی بنانے مین وہ کچھ اودھم نہ مچاتی ہوتی منکرین پر کفر و ارتداد کے فتوے نہ دیے ہوتے
سلطان کے تقدس و جلال و اقتدار و اختیار کو خلیفۂ شرعی کے تقدس و جلال و اقتدار و اختیار کا
رنگ نہ دیا ہوتا تو کیا آج نصاریٰ سے مسلمانوں پر طعن کا موقع پاتے جمعیت علیہ انگورہ نے کتنے ہی
سلطان کے اختیارات مسلوب و محدود کر کے اپنی طرف منتقل کر لیے ہوتے اونکی حیثیت
مختار سلطان سے گرا کر محض ایک میعاد معین کے لیے حال کی جمہوری مغربی سلطنتون کے
پریزیڈنٹ کی سی ہی رہنے دی ہوتی پھر بھی نصاریٰ کو اس پر کیا مونھ کھولنے کا موقع
تھا خود نصاریٰ کی کونسی ایسی سلطنت ہے جس کے بادشاہ کے اختیارات اہل ملک نے محدود
کر کے عوام کی قائم مقام جماعتون پارلیمنٹ وغیرہ کو منتقل نہین کیے اور بہت سی سلطنتون نے
تو بادشاہ کو سرے سے نذارد کر کے محض ایک میعاد معین کے لیے پریزیڈنٹ بنائے مین آخر
مین ان لیڈرون سے ہم دریافت کیا چاہتے ہین کہ جب آپ حضرات خصوصاً مولوی عبدالباری
فرنگی محلی جنھون نے نہ صرف قید قرشیت کا انکار کیا بلکہ اتنا بڑھے کہ اوسکے ساتھ ذکورت و بلوغ
و عقل پر بھی ہاتھ صاف فرمایا سلطان ترکی ایدہ اللہ تعالیٰ کو خلیفۂ شرعی مانتے ہین اور اسی بنا پر
منکر خلافت کی بارہا تکفیر فرما چکے ہین نیز شریف مکہ ملک الحجاز کی بابت اس لیے کہ انھون نے
سلطان کی اطاعت سے خروج کیا باغی مفسد واجب القتل اور کافر ہونیکا حکم لگا چکے ہین اس
جمعیت عالیہ علیہ انگورہ و غازی مصطفےٰ کمال پاشا وغیرہ کی نسبت بھی یہی بزعمی حکم بغاوت
و کفر دیتے ہین یا نہین۔ نہین تو کیون۔ شریف اور اس جمعیت مین مابہ الفرق بتایئے اور ان
تو جو شریف کیساتھ برتاو کیا گیا وہ انکے ساتھ کیون نہ ہو اب بھی وجہ فرق بتانا ہوگی بلکہ اس سے
بھی زیادہ ترقی کیجیے سلطان عبدالحمید خانصاحب مرحوم مغفور کو جس جمعیت نے معزول
کیا جس مین غازی انور پاشا بہت پیش پیش تھے انکی نسبت کیا حکم ہوگا اور ابھی بس نہین اور اونچے
اوڑیے خود سلطان عبدالحمید خانصاحب معزول سلطان مراد کے جانشین ہوے وہ جمعیت
جس نے اونھین معزول کیا اوسکی نسبت بھی یہی حکم تکفیر و بغاوت ہے یا نہین

اعلان عام اور اعلام تام ہی کہ تمام خلافت کمیٹیان اور ساری جمعیتین یکجا ہوکر بحث مباحثہ کرکے متفق الرائے ہوکے
جواب لائین اور ہم کہے دیتے ہین کہ ہرگز نہ دے سکینگی فان لم تفعلوا ولن تفعلوا فاتقوا النار التی
وقودھا الناس والحجارۃ وتوبوا الی اللہ جمیعا ان اللہ ھو التواب الرحیم مسلمانون کمیٹیون
اور جمعیتون کو چھوڑیئے کہ وہ اسکا جواب سوچتی رہین آپ ادھر متوجہ ہون جیسے انسان کو
چاہیے بات کہنے اور کام کرنے سے پہلے اُسکے مآل وانجام پر نظر رکھے جسکا آخر حسن ہو
اُسے اختیار کرے ورنہ نہین تیرہ سو برس کے اجماعی اتفاقی مسئلہ مین اختلاف کا حاصل
سوائے تشتت وافتراق بین المسلمین اور کیا تھا ترکون کو تو اس سے کچھ فائدہ نہ پہنچا ہان اختلافات
مسلمین مین ایک اور اضافہ ہوگیا ایک زمانہ ممتد تک باوجود سخت اختلاف کے ہم ساکت رہے نہ
دار الافتاء مین سوال آیا کیے اور ہم معرض التوا مین رکھا کیے محض اس خیال سے کہ شاید اس جھوٹے
نام خلافت ہی سے ہمارے ترک بھائیون کو کچھ فائدہ ہوجائے اسوقت ایسے استفتاء کا جواب
نہ دینا بہتر ہی مگر جب فرنگی محل سے بار بار تقاضے آئے تو یہ جواب دیدیا گیا کہ ایسے مسائل اس
دار الافتاء کے موضوع سے خارج ہین عقل ہوتی تو یہ تو یہ اگر بالکل صریح مخالف جواب کے حصول
ہوتا اونسے دوبار کہتے اوسکا ذکر بھی زبان پر نہ لاتے مگر نہین انھون نے ایسا نکیا
بلکہ ہماری عداوت سے خود اپنے مقصود کے ساتھ نادانستہ دشمنی کی اور اپنے ہاتھون اپنے پاؤن
مین تیشہ مارا اُس کی اشاعت کرکے اور ساتھ ہی یہ ظاہر کرکے کہ دار الافتاء بریلی اس
مین مخالف ہے انگریزون کو جتایا کہ یہ مسئلہ اتفاقی نہین وہ مسلمان جو آج ایک عالم کے
معتمد علیہ اور عرب و عجم کے مرجع ہین اس مین مخالف ہین پھر بھی یہان سے کچھ نہ کہا گیا باوجودیکہ
مخالفت کا اظہار ہوچکا تھا احتیاط برتی اور کوئی مخالف تحریر شائع نکی شروع ۳۹ھ مین فرنگی
محلی خطبہ اور آزادی رسالہ جزیرۃ العرب کے خیالات خام وباطل اوہام کے متعلق استفتاء کے
جواب مین حضور پرنور اعلیحضرت رضی اللہ تعالی عنہ نے ایک رسالہ دوام العیش فی الائمۃ من
قریش تصنیف فرمایا اور ایک مقدمہ اور تین فصل پر ترتیب دیا تیسری فصل کی بحث سوم شروع فرمائی

تھی کہ اور ضروری کاموں میں مشغول ہوے اور ارادے سے اس خیال سے چھوڑ دیا کہ ابھی اسکا وقت
نہیں جب وقت آئیگا تکمیل کر کے طبع کرا دیا جائیگا یہانتک کہ وصال شریف ہو گیا ایکسال سے
دادا ہم نے بھی باتباع حضور وقت کا انتظار کیا اب جبکہ ہر ذی عقل پر حق خود ظاہر ہو گیا ہنوز اور سے
اور زیادہ واضح و آشکار مثل جلوۂ آفتاب نصف النہار اور بالکل کشف حجاب کیلیے اس روشن
آفتاب کے چہرۂ پر نور سے نقاب اُٹھا دیا اسمیں کتب حدیث و عقائد و فقہ کے ارشادات اور
ائمۂ دین کی تصریحات عالیات سے خلافت شرعیہ کی شرط قرشیت کی اعلی تحقیقات اور اوہام
مخالفین کا رد بالغ اور خود اس مسئلہ دائرہ یعنی فرق امتیاز اختیار و اقتدار خلیفہ شرعی و سلطان کی
تحقیق بازغ ہے وللہ الحمد فی الآخرۃ والاولی و صلاتہ وسلامہ تعالی علی حبیبہ
الاعظم الاعلی و محبوبہ المعظم المعلی النبی الرسول المصطفی والرؤف الرحیم
المرتضی والشفیع الکریم المجتبی وعلی الہ الاتقیاء وصحبہ الاصفیاء وسائر الخلفاء
وابنہ الامین المکین الغوث الاعظم الاکرم و جمیع الاولیاء والعلماء وآخر دعوانا ان الحمد
للہ رب العلمین۔ عرض ضروری ملاحظہ۔ مسلمانو لیڈران نے وہ بلند آہنگیاں اور
بالاخوانیاں جو سلطنت و سلطان اسلام کو فائدہ پہنچانیکے ادعاء باطل سے کی تھیں آج انکا بھرم
کھل گیا یہ مخالفت دین و دشنام علماء دین کا انھیں ثمرہ ملا خسر الدنیا والآخرۃ ذلک ہو
الخسران المبین کچھ فائدہ تو نہ پہنچا سکے ہاں مسلمانوں اور خود ترک بھائیوں پر لعن و طعن کی بوچھار
کا ایک حربہ نصاری کے ہاتھ میں دیدیا لیڈر تو ہم غرباء اہلسنت کو نصاری کا طرفدار و رشوت خوار
اور ترکوں کا دشمن بتاتے تھے اگر نگاہ انصاف ہو (مگر کہاں) تو آنکھیں کھولیں اور ع
چھپایا جاتا ہے یہ دیکھیں تو سراپا کیپر + غضب ستم ظریفی یہ کہ خود تو نصاری کو مسلمانوں پر
لعن و طعن کا موقع دیا اور اب یہ دیکھکر کہ سچے مسلمان جو سلطان کے اقتدار و اختیار کو خلیفہ
شرعی کی طرح پہلے ہی نہ مانتے تھے کچھ بھی مضطرب و بیقرار اپنے کمالی بھائیوں سے ذرا بھی
بد عقیدہ و بیزار نہ ہوئے اُن اخبار سے اپنی سراسیمگی اور پریشانی کا اظہار کر رہے ہیں اور

کی خبر آتے دیر نہیں ہوتی کہ مرکزی کمیٹی اسکے لیے تار بازی شروع کر دیتی ہے گویا ترکون کے سے خالص مخلص خیر طلب یہی تو ہین کیون نہین ـ بڑی پاک طینت بڑی صاف باطن ہو ریاض کچھ نہین جانتے ہین۔ جب آپکے نزدیک یہ خبرین محض نصاریٰ کی افترائی ہین تو تار بازی میرہ مین اسقدر عجلت اور اسمین کثیر تضییع مال کی کیا ضرورت مگر مال مفت دل بیرحم۔ اللہ ہدایت دے آمین۔ فقیر مصطفیٰ رضا قادری غفرلہ یکے از خادمان جماعت رضائے مصطفیٰ بریلی ۲۰ ربیع الاول ۱۳۳۱ھ

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

کیا فرماتے ہین علماے دین اس مسئلہ مین کہ سلطنت عثمانیہ کی اعانت مسلمانوں پر لازم ہے یا نہین فرضیت اعانت کیلیے بھی سلطان کا قرشی ہونا شرط ہے یا صرف خلافت شرعیہ کے لیے یکسکے لیے حسین مولوی فرنگی محلی کے خطبۂ صدارت مین اسکے متعلق چند سطور ہین اور مسٹر ابو الکلام آزاد نے رسالۂ مسئلہ خلافت و جزیرۂ عرب مین ص۲۳ سے ۸۶ تک حسب عادت اسی بہت پھیلاکر بیان کیا ہی ان دونوں کا محصل یہ ہی کہ خلافت شرعیہ مین بھی قرشیت شرط نہین یہ صحیح ہے یا غلط اور اس بارے مین مذہب اہلسنت کیا ہی۔ بینوا توجروا

## الجواب

الحمد للہ الذی فرض اعانۃ سلاطین الاسلام علی المسلمین وفضل قولیشا بخاتم

البیین وسید المرسلین صلی اللہ تعالی علیہ وعلیہم بارک وسلم الی یوم الدین
وعلی آلہ وصحبہ واحبہ وحزبہ کل آن وحین رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم فرماتے
ہین ان الدین النصیحۃ للہ ولکتابہ ولرسولہ ولائمۃ المسلمین وعامتہم بیشک
دین یہ ہے کہ اللہ اور اوسکی کتاب اللہ اور اوسکے رسول سے سچا دل رکھے اور سلاطین اسلام اور
جملہ مسلمانونکی خیرخواہی کرے رواہ احمد ومسلم وابوداود والنسائی عن تمیم الداری
والترمذی والنسائی عن ابی ہریرۃ واحمد عن ابن عباس والطبرانی فی الاوسط عن
ثوبان رضی اللہ تعالی عنہم سلطنت علیہ عثمانیہ ایدہا اللہ تعالی نہ صرف عثمانیہ ہر سلطنت
اسلام نہ صرف سلطنت ہر جماعت اسلام نہ صرف جماعت ہر فرد اسلام کی خیرخواہی ہر مسلمان
پر فرض ہے اسمین قرشیت شرط ہونا کیا معنی دل سے خیرخواہی مطلقا فرض عین ہے اور وقت
حاجت دعا سے امداد واعا [illegible] مان کو چاہیے کہ اس سے کوئی عاجز نہین اور مال یا
اعمال سے اعانت فرض کفایہ ہے اور ہر فرض بقدر قدرت ہے حکم بشرط استطاعت قال تعالی
لا یکلف اللہ نفسا الا وسعہا وقال تعالی فاتقوا اللہ ما استطعتم مفلس پر اعانت
مال نہین بے دست وپا پر اعانت اعمال نہین ولہذا مسلمانان ہند پر حکم جہاد وقتال نہین بادشاہ
اسلام اگرچہ غیر قرشی ہو اگرچہ کوئی غلام حبشی ہو امور جائزہ مین اوسکی اطاعت تمام رعیت اور
وقت حاجت اوسکی اعانت بقدر استطاعت سب اہل کفایت پر لازم ہے۔ البتہ اہلسنت کے
مذہب مین خلافت شرعیہ کیلیے ضرور قرشیت شرط ہے اس بارے مین رسول اللہ صلی اللہ
تعالی علیہ وسلم سے متواتر حدیثین ہین اسی پر صحابہ کا اجماع تابعین کا اجماع اہلسنت کا اجماع ہے
اسمین مخالف نہین مگر خارجی یا کچھ معتزلی کتب عقائد وکتب حدیث وکتب فقہ اس سے مالامال ہین
بادشاہ غیر قرشی کو سلطان۔ امام۔ امیر۔ والی۔ ملک کہین گے مگر شرعا خلیفہ یا امیر المؤمنین
کہ یہ بھی عرفا اوسیکا مرادف ہے ہر بادشاہ قرشی کو بھی نہین کہہ سکتے سوا اوسکے جو ساتون
شرط خلافت اسلام عقل۔ بلوغ۔ حریت۔ ذکورت۔ قدرت۔ قرشیت سبکا جامع ہوکر تمام

مسلمانون کا فرمان فرمائی اعظم ہو

# اعلامی کلام ہو واقعات عام وازالۂ اوہام جہال خام

مسلمین

**اقول** وباللہ التوفیق اسم خلافت مین یہ شرعی اصطلاح ہی جملہ صدیون مین اسی پر اتفاق
(۱) زمانہ صحابہ سے برابر علماے کرام خلفا و ملوک کو علحدہ کرتے آئے حتی کہ خود سلاطین اسکے
پابند رہے اور آج تک ہین۔ بڑے بڑے جبار بادشاہ گزرے کبھی غیر قریش نے ترک
ہون یا مغل یا پٹھان یا کوئی اپنے آپکو خلیفہ نہ کہلایا نہ خلافت مصطلحہ شرعیہ کا دعوی کیا جبتک
خلافت عباسیہ قائم رہی خلیفہ ہی کی سرکار سے سلاطین کی تاج پوشی ہوتی سلطان دست
خلیفہ پر بیعت کرتا اور اس منصب شرعی کا مستحق اوسیکو جانتا اگرچہ زور و طاقت و سطوت مین
اوس سے کہین زائد ہوتا جب کفار تاتار کے دست ظلم سے محرم ۶۵۶ھ مین جامۂ خلافت تار تار ہو گیا
علما نے فرمایا ساڑھے تین برس تک خلافت منقطع رہی حالانکہ اوسوقت بھی قاہر سلطنتین موجود
تھین مصر مین ملک ظاہر سلطان بیبرس کا دور دورہ تھا امام جلال الدین سیوطی تاریخ الخلفا
مین خاتم الخلفا مستعصم باللہ کی شہادت کے بعد کا ذکر فرماتے ہین ثم دخلت سنۃ سبع و
خمسین والدنیا بلا خلیفۃ پھر ۶۵۷ھ آیا اور دنیا بے خلیفہ تھی پھر فرمایا ثم دخلت سنۃ ثمان وخمسین والوقت
ایضاً بلا خلیفۃ پھر ۶۵۸ھ آیا اور زمانہ اوسیطرح بے خلیفہ تھا پھر فرمایا وتسلطن بیبرس وازال المظالم
وتلقب بالملک الظاہر ثم دخلت سنۃ تسع وخمسین والوقت ایضا بلا خلیفۃ الی رجب فاقیمت بمصر
الخلافۃ وبویع المستنصر وکان مدۃ انقطاع الخلافۃ ثلث سنین ونصفا بیبرس سلطان ہوا
اور اوسنے ظلم دفع کیے اور اپنا لقب ملک ظاہر رکھا پھر ۶۵۹ھ آیا اور وقت ماہ رجب تک یونہین بے خلیفہ تھا یہانتک
کہ مصر مین پھر خلافت قائم کیگئی اور مستنصر باللہ عباسی کے ہاتھ پر بیعت ہوئی خلافت ساڑھے
تین برس تک معدوم رہی یوہین حسن المحاضرہ فی اخبار مصر والقاہرہ مین فرمایا لما اخذ التتار
بغداد وقتل الخلیفۃ اقامت الدنیا بلا خلیفۃ ثلث سنین ونصف سنۃ وذلک

من یوم الاربعاء رابع عشر صفر سنۃ ست وخمسین وھو یوم قتل الخلیفۃ المستعصم رحمہ اللہ تعالیٰ الی اثناء سنۃ تسع وخمسمائۃ یعنی جبکہ تاتاریوں نے بغداد مقدس لے لیا اور خلیفہ شہید ہوئے دنیا ساڑھے تین برس بے خلیفہ رہی اور یہ ۱۴ صفر روز چار شنبہ ۶۵۶ھ سے کہ روز شہادت خلیفہ مستعصم رحمہ اللہ تعالیٰ تھا ۱۳ رجب ۶۵۹ھ تک کہ روز خلافت خلیفہ مستنصر باللہ تھا (۲) یہ خلافت کہ مصر میں قائم ہوئی اور ڈھائی سو برس سے زائد رہی خود سلطان کی قائم کی ہوئی تھی سلطان بظاہر اسکا دست نگر ہوتا اور خلافت پر قادر تھا نظر بقوت بے تفویض خلیفہ بھی نظم ونسق ورتق وفتق وامر وحکم میں سلطان مستقل تھا خلیفہ امیر المومنین کہلانے اور بیعت لینے اور خطبہ وسکہ کو زینت اور سلاطین کو تاج وخلعت دینے کیلیے ہوتا بلکہ اسکی بنا خود خلافت بغداد میں پڑ چکی تھی مقتدر باللہ کو ۲۹۶ھ میں تیرہ برس کی عمر میں خلافت ملی طفلی واشتغال بازی وانتصارات زنان واستخدام یہود ونصاریٰ نے ضعف پہنچایا ملک مغرب نکل گیا مصر نکل گیا قرامطہ ملعونوں کا زور ہوا پھر ۳۲۴ھ میں واسطہ کا صوبہ محمد بن رائق خلیفہ راضی باللہ پر فائق ہوا خلیفہ نام کے لیے تھا پھر یہ وحشت شنیعہ مدتوں مستمر رہی مگر تمام علما ومسلمین بلکہ خود وہ جبار سے جبار سلاطین خلافت انہیں قرشی خلفا کی مانتے اور انھیں کے پروانہ وخلعت سلطنت لیتے۔ اگر غیر قرشی بھی خلیفہ ہو سکتا تو سلاطین خود خلفا بنتے۔ کیا ضرورت تھی کہ ان قرشیوں کو اپنا تغلب منانے کے لیے حیلۂ شرعیہ کے واسطے خلیفہ بناتے اور اپنے زیر دستوں کے حضور سر بندگی جھکاتے اور انکے ہاتھ سے تاج وخطاب پاتے مگر نہیں وہ مسلمان تھے سنّی تھے جانتے تھے کہ ہم قرشی نہیں ہماری خلافت نہیں ہو سکتی اور بے تولیت خلافت بطور خود سلطنت کرینگے تو داغ تغلب ہماری پیشانی سے نہ مٹیگا اسی لیے ان عباسی قرشیوں کی خلافت رکھی تھی۔

(۳) پھر ادھر ہی کے سلاطین نہیں اس دور دراز مملکت ہند کے متشرع سلاطین نے بھی انھیں خلفا سے اپنے نام پروانۂ سلطنت لیا حالانکہ یہ کسیطرح بھی تسلط کی راہ سے

اون کے ماتحت تھے تاریخ الخلفاء مین ہی وفی سنة اربع عشرة ارسل غیاث الدین
اعظم شاہ بن اسکندر شاہ ملک الهند یطلب التقلید من الخلیفة وارسل الیہ
مالاً والسلطان ھدیۃ ۔ سنہ ۸۱۴ھ مین بادشاہ ہند اعظم شاہ غیاث الدین بن
سکندر شاہ نے خلیفہ مستعین باللہ ابو الفضل سے اپنے لیے پروانۂ تقرر سلطنت مانگا اور
خلیفہ کیلیے نذر اور سلطان مصر کو ہدیہ بھیجا خود مسٹر آزاد کے اسی رسالۂ خلافت ص۴۹
مین ہی جبتک بغداد کی خلافت رہی ہندوستان کے تمام حکمران اوس کے فرمان بردار
رہی جب ۶۵۹ھ مین مصر کی عباسی خلافت کا سلسلہ شروع ہوا تو اگرچہ یہ عباسیہ کے
کاروان رفتہ کا محض ایک نمود غبار تھا تاہم سلاطین ہند اسکی حلقہ بگوشی وغلامی کو اپنے
لیے فخر سمجھتے رہے اور مرکزی خلافت کی عظمت دینی نے مجبور کیا کہ اپنی حکومت کو شرعی
طور پر منوا دینے کیلیے مقام خلافت سے پروانۂ نیابت وامارت حاصل کرتے رہین"
پھر سلطان محمد بن تغلق شاہ وسلطان فیروز شاہ کی بندگی وغلامی جو اس خلافت سے رہی
اور فیروز شاہ کے لیے دربار خلافت سے دوبار پروانۂ تقرر سلطنت ونشان وخلعت
کا آنا لکھا اور یہ کہ سلطان نے اوسکی کمال تعظیم کی اور یہ سمجھا کہ گویا یہ عزت آسمان سے
اوتری اور یہ سند بارگاہ رسالت سے ملی پھر کہا ص۵۰ "غور کرو مقام خلافت کی عظمت
کا ہمیشہ کیا حال رہا خلافت بغداد مٹنے کے بعد بھی خلافت کی صرف رسمی اسمی نسبت بھی
اس درجہ جبروت رکھتی تھی کہ ہندوستان جیسے بعید گوشہ مین ایک عظیم الشان فرمانرواے
اقلیم مصر کے دربار خلافت سے اذن واجازت حاصل ہونے پر فخر کرتا ہی مٹنے پر بھی اس
مقام کی عظمت تمام عالم اسلامی پر اسطرح چھائی ہوتی ہی کہ وہان کا فرمان آسمانی فرمان
اور وہان کا حکم بارگاہ نبوت کا حکم سمجھا جاتا ہی" خدا جانے مسٹر آزاد یہ کس جنگ یا کسی
نشے کی ترنگ مین لکھ گئے انکا اعتقاد تو یہ ہی ص۵۰ کہ انتخاب خلیفہ کا موقع نہ رہا ہو

ل یہ خط ہے بلکہ ۱۰ رجب ۱۳۵۱ - ۱۲ منہ غفرلہ

تو خلیفہ تسلیم کر لینے کے لیے بجز اسلام اور حکومت کے جماؤ اور جگہ پکڑ لینے کے اور کوئی شرط نہین سبحان اللہ یہ سلاطین ہند سلاطین مصر اور خود سلطان بیبرس جنہوں نے اس خلافت کی بنیاد رکھی مسلمان ہی تھے اور انکی حکومتین جمی ہوئی تھین تو آپ کی کافی ساختہ دونوں شرط خلافت موجود تھین پھر انھون نے خود اپنے آپکو خلیفہ کیون نجانا اور انکی حکومت شرعی طور پر ماننے کے قابل کیون نہ ہوئی حالانکہ آپکے نزدیک شریعت ہی کا حکم ہی کہ اوسکو خلیفہ ماننا چاہیے خواہ تمام شرطین اوسمین پائی جائین یا نپائی جائین ما۵ ہر مسلمان پر ازروی شرع واجب ہی کہ اوسکو خلیفہ اسلام تسلیم کرے ما۵ خیر آپکا تناقض آپکو مبارک۔ سلاطین اسلام نے کیون اپنی خلافت نمانی اور وہ کیا بات انمین کم تھی جسکے لیے انھین دوسرے کی خلافت جمانے اور اوسکی اجازت کے صدقے اپنی حکومت کو شرعی منوانے کی ضرورت پڑی۔ ظاہر ہے کہ وہ نتھی مگر شرط قرشیت۔ (۴) مسٹر کو چھوڑیے جنھون نے دو ہی شرطین رکھین ائمہ دین تو سات بتاتے ہین دیکھیے شاید اونمین کی کوئی اور شرط مفقود ہونیکے سبب سلاطین نے اپنے آپکو خلیفہ نہ سمجھا اور پر گزرا کہ وہ اسلام و حریت و ذکورت و عقل و بلوغ و قدرت و قرشیت ہین ہم دیکھتے ہین کہ ان سلاطین مین چھ موجود تھین پہلی پانچ بداہۃً اور قدرت یون کہ حکومت کا جماؤ بے اوسکے نہین تو صرف ایک ہی شرط قرشیت نتھی لاجرم اوسیکے نہ ہونیسے تمام سلاطین نے اپنے آپکو خلیفہ نمانا اور قرشی خلافت کا محتاج دست نگر جانا۔

(۵) بلکہ بطور مسٹر امر واضح تر ہی اون نام کے خلفا مین اگر قرشیت موجود تھی قدرت مفقود تھی کہ وہ سلاطین کے ہاتھون مین شطرنج کے بادشاہ تھے۔ جبار خونخوار متکبر متجبر سلاطین کے سر مین یون ہی سودای مساوات و بے نیازی نہ سمایا اور اونھین کو خلیفہ اور اپنے آپکو اونکا محتاج ٹھہرایا حتے کہ جب سلطان بیبرس نے مستنصر کو خلیفہ کیا اور اوس سے پروانہ سلطنت لیا خلیفہ نے اظہار انقیاد کے لیے اوسکے پاؤن مین سونیکی

بیڑیان ڈالین اور سلطان نے خدم حشم کے ساتھ یونہین قاہرہ اپنے دارالسلطنت کا گشت کیا
کہ گلے مین طوق اور پاؤن مین بیڑیان اور آگے آگے وزیر کے سر پر خلیفہ کا عطا کیا ہوا پروانہ سلطنت (حسن المحاضرہ)
روشن ہوا کہ وہ شرط قرشیت کس درجا اہم و ضروری ترجانتے تھے اونھون نے خیال کیا کہ
قدرت مکتسبہ بھی ہوتی ہے بلکہ اوسے اکتساب سے مفر نہین کہ ملکون پر تنہا کا تسلط علاوہ
نہین ہوتا مگر افواج و اطاعت جماعت سے جب اقتدار والون نے اونھین سر پر رکھ لیا
تو مقصود اقتدار حاصل ہوگیا جیسے خلیفہ مین خود عالم اصول و فروع ہونیکی شرط اتفاقی نہ تھی
کہ دوسرے کے علم سے کام چل سکتا ہے لیکن قرشیت ایسی چیز نہین کہ دوسرے سے مکتسب
ہو لہذا اپنے اقتدار کا خیال نہ کیا اور اونکی قرشیت کے آگے سر جھکا دیا۔ (۶) نہ صرف
سلاطین بلکہ بکثرت ائمہ و علما نے اسیکو خلافت جانا خلافت بغداد پر پچھلی تین صدیان جیسی
گزرین اونھین جانے دو تو یہی خلافت مصر تو جسے تم کاروان رفتہ کی محض ایک نمود غبار
کہتے ہو | جب بیبرس نے مستنصر کی خلافت قائم کرنی چاہی سب مین پہلے امام اجل
امام عزالدین بن عبدالسلام نے بیعت فرمائی پھر سلطان بیبرس پھر قاضی پھر امرا وغیرہم نے
ب پھر ابو العباس احمد حاکم بامر اللہ کے بیٹے تیسرے خلیفہ مصری مستکفی باللہ کی خلافت
کا امضا اور اوسکی صحت کا ثبوت امام اجل تقی الدین بن دقیق العید کے فتوے سے ہوا
اونکے عہد نامہ خلافت مین تھا الحمد للہ الذی ادام الائمۃ من قریش وجعل الناس تبعا لہم
فی ہذا الامر فغیرہم بالخلافۃ المعظمۃ لا یدعی ولا یسمے سب خوبیان اللہ
کو جسنے خلیفہ ہمیشہ قریش مین سے کیے اور تمام لوگون کو خلافت مین اون کا تابع کیا تو غیر
قرشی کو نہ خلیفہ کہا جائے نہ وہ اس نام سے پکارا جائے اسپر قاضی القضاۃ شمس الدین حنفی
کے دستخط ہوئے ج پھر مستکفی کے بیٹے ابوالعباس احمد حاکم بامر اللہ کی صحت خلافت پر
امام قاضی القضاۃ عزالدین بن جماعہ نے شہادت دی اور انکی مثال بیعت علامہ احمد شہاب
ابن فضل اللہ نے لکھی اوسمین اونکو خلیفہ جامع شرائط خلافت لکھا اور لکھا کہ وصل الحق

الی مستعصم حق بغداد رسید - کل ذالک فی حسن المحاضرۃ ۵ امام اجل ابو زکریا نووی اسی خلافت مصریہ کے دور مین شرح صحیح مسلم مین فرماتے ہین قد ظھر ما قالہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم فمن زمنہ الی الآن الخلافۃ فی قریش رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کا ارشاد ظاہر ہو گیا کہ جب سے آجتک خلافت قریش ہی مین ہے دیکھو اکابر ائمہ برابر انھین خلفا مانتے آئے ۶ امام خاتم الحفاظ جلال الدین سیوطی نے تاریخ الخلفاء مین یہ تمام خلافتین بغدادی پھر مصری ذکر کین اور خطبہ مین فرمایا ترجمت فیہ الخلفاء امراء المومنین القائمین بامر الامۃ من عھد ابی بکر الصدیق رضی اللہ تعالی عنہ الی عھدنا ھذا مین نے اس کتاب مین انکے احوال بیان کیے جو خلیفہ امیر المومنین کار امت پر قیام کرنے والے صدیق اکبر رضی اللہ تعالی عنہ کے وقت سے ہمارے زمانے تک ہوئے ۷ پھر فرمایا مین نے اسمین کسی عبیدی کا ذکر نکیا کہ کئی وجہ سے انکی خلافت صحیح نہین ایک تو وہ قرشی تھے دوسرے وہ بدمذہب بیدین کم از کم رافضی تھے و مثل ھؤلاء لا تنعقد لھم بیعۃ ولا تصح لھم امامۃ ایسون کے لیے نہ بیعت ہو سکے نہ انکی خلافت صحیح تیسرے یہ کہ انکی بیعت اوسوقت ہوئی کہ خلافت عباسی قائم تھی اور ایک وقت مین دو خلیفہ نہین ہو سکتے چوتھے یہ کہ حدیث فرما چکی کہ خلافت جب بنی عباس کو ملیگی پھر ظہور امام مہدی تک دوسرے کو نہ پہنچیگی ان وجوہ سے مین نے عبیدیون کو ذکر نہ کیا وانما ذکرت الخلیفۃ المتفق علی صحۃ امامتہ مین نے وہی خلفا ذکر کیے جنکی صحت خلافت پر اتفاق ہے۔ دیکھو کیسے صریح نص ہین کہ یہ کمزور خلافتین بھی صحیح خلافت ہین آخر کسلیے اس لیے کہ قرشی ہین اور زبردست طاقتور سلاطین غیر قرشی ۸ جب خلیفہ مستکفی باللہ نے شعبان ۷۴۰ھ یا ۷۴۱ھ مین وفات پائی اور اپنے بیٹے احمد حاکم بامر اللہ کو ولیعہد کیا سلطان ناصر الدین محمد بن قلاوون ترکی نے کہ ۷۳۶ھ مین مستکفی باللہ سے رنجیدہ ہو گیا اور ۱۰ ذی الحجہ ۷۳۶ھ کو اوسے مصر سے باہر شہر قوص مین مقیم کیا اگرچہ ادرارات پہلے سے بھی زائد کردیے

اور خطبہ وسکہ خلیفہ ہی کا جاری رہا ) اس عہد کو نمانا اور جبرا خلیفہ مستکفی کے بھتیجے ابراہیم بن محمد
بن حاکم بامر اللہ کے لیے بیعت لی (اگرچہ مرتے وقت خود اسپر نادم ہوا اور سرداروں کو وصیت
کی کہ خلافت ولیعہد مستکفی احمد ہی کے لیے ہو جسپر ابن فضل اللہ نے وہ لکھا کہ حق بحقدار رسید)
ابن قلاوون کی اس حرکت پر امام جلال الدین سیوطی نے حسن المحاضرہ مین فرمایا کہ اللہ عزوجل
ہم ناصر بن قلاوون پر اوسکے سب سے زیادہ عزیز بیٹے امیر انوک کی موت کی مصیبت ڈالی
یہ اوسے پہلی سزا دی پھر مستکفی کے بعد سلطنت سے متمتع نہ ہوا ایک سال اور کچھ روز کے
بعد اللہ عزوجل نے اوسے ہلاک کیا بلکہ بعض نے مستکفی کی وفات سنہ ۷۴۱ھ مین لکھی
ہے تو یون تین ہی مہینے بعد ہوا سنۃ اللہ فیمن مس احدا من الخلفاء بسوء فان اللہ تعالی
یقصمہ عاجلا وما یدخر لہ فی الآخرۃ من العذاب اشد سنت آلہیہ ہے کہ جو کوئی
کسی خلیفہ سے برائی کرے اللہ تعالے اوسے جلد ہلاک فرما دیتا ہے اور وہ جو آخرت مین اوسکے
لیے رکھتا ہی سخت تر ہی پھر اولاد ابن قلاوون مین اوسکی شامت کی سرایت بیان
فرمائی کہ اونمین جو بادشاہ ہوا تخت سے اوتارا گیا اور قید یا جلاوطن یا قتل کیا گیا خود
اوسکا صلبی بیٹا کہ اوسکے بعد تخت پر بیٹھا دو مہینے سے کم مین اوتار دیا گیا اور مصر سے
قوص ہی کو بھیجا گیا جہان سلطان نے خلیفہ کو بھیجا تھا اور وہین قتل کیا گیا۔ ناصر نے
چالیس برس سے زیادہ سلطنت کی اور اوسکی نسل سے بارہ بادشاہ ہوئے جنکی مجموعی مدت
اتنی نہ ہوی ح نیز امام ممدوح کتاب موصوف مین فرماتے ہین اعلم ان مصر من
حین صارت دار الخلافۃ عظم امرہا وکثرت شعائر الاسلام فیہا وعلت فیہا
السنۃ وعفت منہا البدعۃ وصارت محل سکن العلماء ومحط رحال الفضلاء وھذا
سر من اسرار اللہ تعالی اودعہ فی الخلافۃ النبویۃ کما ان الایمان والعلم
یکونان مع الخلافۃ اینما کانت ولا یظن ان ذلک لسبب الملوک فقد کانت
ملوک بنی ایوب اجل قدرا واعظم من ملوک جاءت بعدہم بکثیر ولم

تمکن مصر فی زمانهم کبغداد و فی اقطار الارض الآن من الملوک من هو اشد
بأساً و اکثر جنداً من ملوک مصر کالعجم و العراق و الروم و الهند و المغرب لیس
الدین قائماً ببلادهم کقیامه بمصر و لاشعائر الاسلام ظاهرة فی اقطارهم
کظهورها فی مصر و لانشرت السنة و الحدیث و العلم فیها کما فی مصر یعنی مصر
جب سے دار الخلافہ ہوا اوس کی شان بڑھ گئی شعائر اسلام کی اوسمین کثرت ہوی سنت غالب
ہوئی بدعت مٹی علما کا جنگل فضلا کا دنگل ہو گیا اور یہ راز الٰہی ہے کہ اوسنے خلافت نبوت
مین رکھا ہے جس طرح حدیث مین آیا کہ خلافت جہان ہو گی علم و ایمان اوسکے ساتھ ہونگے
اور یہ کوئی نہ سمجھے کہ مصر مین یہ دین کی ترقی سلاطین کے سبب ہوئی کہ سلاطین بنی ایوب
سلاطین مابعد سے بہت زیادہ جلیل القدر تھے اور اونکے زمانے مین مصر بغداد کو نہ پہنچا تھا
اور اب اطراف زمین مین وہ سلاطین ہین کہ سلاطین مصر سے اونکی آنچ سخت اور لشکر زائد
جیسے ایران۔ عراق۔ روم۔ مغرب۔ ہندوستان۔ مگر دین وہان ایسا قائم نہین جیسا مصر
مین ہے نہ شعائر اسلام ایسے ظاہر نہ سنت و حدیث و علم کا ایسا شیوع یہ سب خلافت ہی کی برکت
ہے۔ دیکھو کیسا جبار و بالا اقتدار سلاطین کو جنین ترک ہی مین الگ کر دیا اور خلافت
نبوت اسی کو اور خلافت مصر ہی مانی۔ آخر یہ فرق قرشیت نہین تو کیا ہے۔ (۷) اگر
کہیے وہ خلافت سے نامزد ہو چکے تھے لہذا بعد کے سلاطین نے اگرچہ جامع شروط
تھے اپنے آپ کو خلیفہ نہ جانا کہ خلافت جب ایک کیلیے ہولے دوسرا نہین ہو سکتا۔
اقول اولاً یہ ہو تو سلاطین مابعد مین ہو بیبرس کی سلطنت تو پہلے منعقد ہولی تھی
پھر دوسرے کو خلیفہ بنانے اور اوسکے آگے ہاتھ پھیلانے اور سلسلۂ بلغیہ چلانے
جمانے کے کیا معنی تھے کاش سلطان اپنے آپ کو معزول کر لیتا اور مستنصر ہی کے
ہاتھ مین باگ دیتا مگر نہین وہ سلطنت پر قائم رہا اور تمہارے زعم مین خود بیبرس کی
خلافت صحیحہ اور ہر مسلمان پر شرعاً واجب التسلیم تھی اب اوسنے انتخاب کی طرف آکر

اپنی صحیح شرعی خلافت تو باطل کر دی اور ایک اسمی رسمی قائم کی یہ کیسا جنون ہوا جسے تمام علماے عصر نے بھی پسند کیا طرفہ تر یہ کہ یہ اپنی حکومت شرعی طور پر منوانے کے لیے کیا جسکا مسٹر کو بھی اعتراف ہے حالانکہ اس سے پہلے ہی اوسکی خلافت کا ماننا آپکے نزدیک شرعا واجب تھا اور اب نہ ہا کر انتخاب نئے شرائط عائد کیں وہ نہ آسمیں ہیں نہ اوس خلیفہ میں تو اپنی خلافت کھوئی خلیفہ اسمی سے تولیت لی وہ گئی اور یہ نہوی دونوں دین سے گئے اسلیے گلے میں طوق اور پاؤں میں بیڑیاں ہنی تھیں ۶ بکیسہاے تمنا کہ دنیا و نہ دین غرض یہ ایجاد آزاد وہ مہمل و بیمعنے ہذیان ہے جو سلاطین و علما کی خواب میں بھی نتھا وہ یقیناً جانتے تھے کہ خلافت میں ہمارا کچھ حصہ نہیں اور داغ تغلب ہمسے نہ مٹیگا جبتک کسی خلیفہ قرشی سے اذن نہ لیں لہذا بصورت خلافت قائم کی کہ مالا یدرك کله لا یترك کله

(۸) ثامنیاً دنیا میں اسلامی سلطنتیں مختلف ممالک میں پھیلی ہوئی تھیں اور ہر ایک اپنے ملک کا حاکم مستقل اور آپکی دونوں شرط خلافت کا جامع تھا اور بتبدل ایام و تلون و تقرر سلاطین سے کبھی یہاں کی سلطنت پہلے ہولی کبھی وہاں کی اونہیں کسی متاخرہ نے یہ نجانا کہ خلافت اوس دوسرے سلطان کا حق ہے مجھے اوس سے اذن و پروانہ لینا چاہیے لیکن سمجھا تو اس قرشی خلافت کا محتاج سمجھا تو ہرگز اس کی بنا تقدم و تأخر تھی بلکہ وہی ایک اکیلی شرط قرشیت کہ نامقتدری خلیفہ کی حالت میں بھی اپنا رنگ جمالی اور بڑے بڑے اقتدار و جبروت والونکا سر اپنے سامنے جھکالیتی. الحمدﷲ کیسی روشن بیانونسے ثابت ہوا کہ یہ سارے جلوے شرط قرشیت کی تھی تمام سلاطین کا خود ہی عقیدہ تھا کہ ہم بوجہ عدم قرشیت لائق خلافت نہیں. قرشی کے سوا دوسرا شخص خلیفہ نہیں ہوسکتا کہ ہر دو قرن کے علماء ہمیں یہی بتاتی رہی اور قطعاً یہی مذہب اہلسنت ہے اور اسی پر اجماع صحابہ و اجماع امت ہے اور اسی پر احادیث مصطفے صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی متواتر شہادت ہے فماذا بعد الحق الا الضلال رہا مسئلہ اعانت کیا آپ لوگوں کے زعم میں سلطان اسلام کی اعانت کچھ ضرور نہیں صرف خلیفہ کی اعانت جائز؟

کہ مسلمانونکو اعانت پر ابھارنے کے لیے اوعلے خلافت ضرور ہوا یا سلطان مسلمین کی اعانت صرف قادرون پر ہی اور خلیفہ کی اطاعت بلاقدرت بھی فرض ہے یہ نصوص قطعیہ قرآن کے خلاف ہے اور جب کوئی وجہ نہین پھر کیا ضرورت تھی کہ سیدھی باتین جھگڑا ڈالنے کیلیے جملہ علماے کرام کی واضح تصریحات متظافرہ اور اجماع صحابہ و اجماع امت و احادیث متواترہ کے خلاف یہ تحریک لفظ خلافت سے شروع کرکے عقیدۂ اجماعیۂ اہلسنت کا خلاف کیا جائے خارجیون معتزلیون کا ساتھ دیا جائے دور از کار تاویلون تبدیلون تحریفون خیانتون عنادون مکابرون سے حق چھپانے اور باطل پھیلانے کا ٹھیکا لیا جائے والعیاذ باللہ تعالے **اب** ہم بتوفیقہ تعالے اس اجمال مفصل کی تفصیل مجمل کے لیے کلام کو ایک مقدمہ اور تین فصل پر منقسم کرتے ہین **مقدمہ** خلیفہ و سلطان کے فرق اور یہ کہ کسی عرف حادث سے مسئلۂ خلافت مصطلحہ شرعیہ پر کوئی اثر نہین پڑسکتا **فصل اول** احادیث متواترہ و اجماع صحابہ و تابعین و مذہب اہلسنت نصرہم اللہ تعالے سے شرط قرشیت کے روشن ثبوت **فصل دوم** خطبۂ صدارت مین مولوی فرنگی محلی صاحب کی ۵ اسطری کارگزاری کی نازبرداری **فصل سوم** رسالۂ خلافت مین مسٹر ابوالکلام آزاد کے ہذیانات و تلبیسات کی خدمتگزاری وباللہ التوفیق لا رب سواہ والصلوۃ والسلام علے مصطفاہ وآلہ وصحبہ ومن والاہ۔

## مقدمہ

## خلیفہ و سلطان کے فرق اور یہ کہ سلطان کہدیا جانا ہی خلیفہ نہونے کی کافی دلیل ہے اور یہ کہ لفظ خلیفہ مین اگر کوئی عرف حادث ہو بھی تو اوس سے خلافت مصطلحۂ شرعیہ پر کیا اثر

(۱) خلیفہ حکمرانی و جہانبانی مین رسول اللہ صلے اللہ تعالی علیہ وسلم کا نائب مطلق تمام

امت پر ولایت عامہ والا ہی شرح عقائد نسفی مین ہی (خلافتہم) ای نیابتہم عن الرسول فی اقامۃ الدین حیث یجب علی کافۃ الامم الاتباع خود سر کفار کا او نکو آزمانا شرعاً او سکو استحقاق ولایت عامہ مین مخل نہین جسطرح اونکا خود نبی کو نماننا یونہین روی زمین کے مسلمانون مین جو اسے نمانیگا اوسکی خلافت مین خلاف نہ آئیگا یہ خود ہی باغی قرار پائیگا اور اصطلاح مین سلطان وہ بادشاہ ہی جسکا تسلط قہری ملکون پر ہو چھوٹے چھوٹے والیان ملک اوسکے زیر حکم ہون کما ذکرہ الامام جلال الدین السیوطی رحمہ اللہ تعالی فی حسن المحاضرۃ عن ابن فضل اللہ فی المسالک عن علی بن سعید یہ دو قسم ہی۔ مولّی جسے خلیفہ نے والی کیا ہو اسکی ولایت حسب عطای خلیفہ ہوگی جسقدر پر والی کرے دوسرا متغلب کہ بزور شمشیر ملک دبا بیٹھا اسکی ولایت اپنی قلمرو پر ہوگی وبس (۲) کہ اول پر متفرع ہی خلیفہ کی اطاعت غیر معصیت الٰہی مین تمام امت پر فرض ہی جسکا منشا خود اسکا منصب ہے کہ نائب رسول رب ہی صلے اللہ تعالی علیہ وسلم اور سلطان کی اطاعت صرف اپنی قلمرو پر۔ پھر اگر مولّے ہے تو بواسطہ عطای خلیفہ اس منصب ہی کی وجہ سے کہ اوسکا امر امر خلیفہ ہی اور امر خلیفہ امر نبی صلے اللہ تعالی علیہ وسلم اور اگر متغلب ہے تو نہ اوس کے منصب سے کہ وہ شرعی نہین بلکہ دفع فتنہ اور اپنے تحفظ کیلیے خود مسٹر آزاد نے فتح الباری سے دربارۂ سلطان متغلب نقل کیا ما ان طاعتہ خیر من الخروج علیہ لما فی ذلک من حقن الدماء وتسکین الدھماء (۳) کہ دوم پر متفرع ہی خلیفہ نے جس مباح کا حکم دیا حقیقۃً فرض ہوگیا جس مباح سے منع کیا حقیقۃً حرام ہوگیا یہانتک کہ تنہائی وخلوت مین بھی اوسکا خلاف جائز نہین کہ خلیفہ نہ دیکھے اللہ دیکھتا ہی ایک زمانے مین خلیفہ منصور نے امام الائمہ سراج الامہ سیدنا امام اعظم رضی اللہ تعالی عنہ کو فتوی دینے سے منع کر دیا تھا امام ہمام کی صاحبزادی نے گھر مین ایک مسئلہ پوچھا امام نے فرمایا مین جواب نہین دے سکتا خلیفہ نے منع کیا ہی یہان سے ظاہر ہوا کہ خلیفہ کا حکم مباح درکنار فرض کفایہ پر غالب ہی جبکہ دوسرے

اسکے اور اگر بتو اسکے موجود ہون کہاب اوسکا ترک معصیت نہین تو حکم خلیفہ نافذ ہوگا اگر چہ خلیفہ ظالم بلکہ خود اوسکا وہ حکم ظلم ہو کہ امام کو فتوی سے روکنا نہ ہوگا مگر ظلماً اور سلطان متغلب جس کی ولایت خلیفہ کی مستفاد نہ ہو اوسکے امر و نہی سے مباحات فی نفسہا واجب و حرام نہ ہوجاینگے تنہائی مین اسطور پر کہ اوسے اطلاع پہنچنے کا اندیشہ نہ ہو مباح اپنی اباحت پر رہیگا علامہ شہاب الدین خفاجی رحمہ اللہ تعالی صاحب نسیم الریاض و عنایۃ القاضی وغیرہما کتب نافعہ کے زمانے مین سلطان نے حقہ پینے سے لوگون کو منع کیا تھا یہ پردہ ڈالکر پیتے امام علامہ عارف باللہ سیدی عبد الغنی نابلسی قدس سرہ القدسی رسالہ الصلح بین الاخوان مین فرماتے ہین مین نہ خود حقہ پیتا ہون نہ میرے گھر بھر مین کوئی پیتا ہی مگر مباح کو حرام نہین کہہ سکتا اور منع سلطانی کے جواب مین شرح ہدیہ ابن العماد مین فرماتے ہین لیت شعری ای امر امر بہ یتمسک بہ امرہ الناس بترکہ او امرہ باعطاء المکس علیہ علی ان المراد من اولی الامر فی الایۃ العلماء علی اصح الاقوال کما ذکرہ العینی فی آخر مسائل شتی من شرح الکنز و ایضا ہل منع السلاطین الظلمۃ یثبت حکما شرعیا و قد قالوا من قال لسلطان زماننا عادل کفر یعنی کاش مین جانون کہ سلطان کا کونسا حکم لیا جائے یہ کہ لوگ حقہ پینا یا یہ کہ تنباکو پر محصول دین معہذا آیہ کریمہ مین اصح قول یہ ہے کہ اولی الامر سے مراد علما ہین جسطرح شرح کنز امام عینی مین ہے نیز کیا ظالم سلاطین کا حکم حکم شرعی ہو جائیگا حالانکہ ائمہ دین نے تصریح فرمائی ہے کہ جو ہمارے زمانے کے سلطان کو عادل کہے کافر ہو جائیگا انتہی یہ ارشاد امام علم الہدی ابو منصور ماتریدی رضی اللہ تعالی عنہ کا اپنے زمانے کے سلاطین مین ہے جنھین ہزار برس سے زائد ہوئے نہ کہ اب۔ نسأل اللہ العفو والعافیہ (۴) کہ نیز دوم پر متفرع ہے خلیفہ ایک وقت مین تمام جہان مین ایک ہی ہو سکتا ہے اور سلاطین دس ملکون مین دس خود مستر آزاد لکھتے ہین

ملہ اسلام نے مسلمانون کی حکومت ایک ہی قرار دی تھی یعنی تمام روئے زمین پر مسلمانون کا صرف ایک ہی فرمانروا خلیفہ ہو (۵) کوئی سلطان اپنے انعقاد سلطنت مین دوسرے

سلطان کے اذن کا محتاج نہین مگر ہر سلطان اذن خلیفہ کا محتاج ہی کہ بے اسکے اوسکی
حکومت شرعی اور مبنی شرع نہین ہو سکتی خود آزاد کے ص۳ سے گزرا کہ خلافت کی عظمت دینی
نے مجبور کیا کہ اپنی حکومت کو شرعی طور پر منوا دینے کے لیے مقام خلافت سے پروانہ
نیابت حاصل کرتے رہین (۶) خلیفہ بلا وجہ شرعی کسی بڑے سے بڑے سلطان کے
معزول کیے معزول نہین ہو سکتا خود جبار و سرکش عُتّا و ترک کہ متوکل بن معتصم بن ہارون
رشید کو قتل کرکے خلفا پر حاوی ہو گئے تھے جب اونہین کسیکو زندہ رکھکر معزول کرنا
چاہتے خود اوسے مجبور کرتے کہ خلافت سے استعفا دے تاکہ عزل صحیح ہو جائے بخلاف
سلطان کہ خلیفہ کا صرف زبان سے کہدینا مین نے تجھے معزول کیا اوسکے عزل کو بس ہے
(۷) سلطنت کے لیے قرشیت درکنار حریت بھی شرط نہین بہتیرے غلام بادشاہ ہوئے
خود رسالۂ آزاد ص۵۵ مین ہی غلامون نے بادشاہت کی ہی اور تمام سادات و قریش نے
اونکے آگے اطاعت کا سر جھکایا ہی اور خلافت کے لیے حریت باجماع جملہ اہل قبلہ شرط
کما فی المواقف وشرحہ وعامۃ الکتب یہان سے خلیفہ و سلطان کے فرق ظاہر ہو گئے
نیز کھل گیا کہ سلطان خلیفہ سے بہت نیچا درجہ ہی ولہذا کبھی خلیفہ کے نام کیساتھ لفظ سلطان
نہین کہا جاتا کہ اوسکی کسر شان ہی آجتک کسینے سلطان ابوبکر صدیق سلطان عمر فاروق سلطان
عثمان غنی سلطان علی مرتضی بلکہ سلطان عمر بن عبد العزیز بلکہ سلطان ہارون رشید نہ سنا ہوگا
کسی خلیفہ اموی یا عباسی کے نام کیساتھ اسے نہ پائیگا تو کھل گیا کہ جسکے نام کے ساتھ
سلطان لگاتے ہین اوسے خلیفہ نہین مانتے کہ خلیفہ اوس سے بلند و بالا ہی یہی وہ خلافت
مصطلحۂ شرعیہ ہے جس کی بحث ہے اسکے لیے قرشیت وغیرہا سات شرطین لازمی ہین
عرف حادث مین اگر کسی سلطان کو بھی خلیفہ کہین یا مدح مین ذکر کر جائین وہ نہ حکم شرع
کا نافی ہے نہ اصطلاح شرع کا منافی۔ جسطرح اجماع اہلسنت ہے کہ بشر مین انبیا علیہم
الصلاۃ والسلام کے سوا کوئی معصوم نہین جو دوسرے کو معصوم مانے اہلسنت سے

خارج ہی بپھر عرف حادث مین بچون کو بھی معصوم کہتے ہین یہ خارج از بحث ہے جیسے ذوالنون کے معلم تک کو خلیفہ کہتے ہین یہ مبحث واجب الحفظ ہے کہ دھوکا نہو وباللہ التوفیق۔

# فصل اول

## احادیث متواترہ سرکار رسالت واجماع صحابہ وتابعین وائمہ امت ومذہب مہذب اہلسنت وجماعت سے شرط قرشیت کے روشن ثبوت

احادیث شریفہ کو مین جدا اون اونکی تخریج وشان تواتر بتاؤن اون سے انضمام تقریب ووجہ احتجاج دکھاؤن اس سے یہی بہتر کہ کتب عقائد وکتب حدیث وکتب فقہ سے اقوال جلیلہ ائمہ کرام وعلمای اعلام سناؤن کہ اون مین وہ سب کچھ بفضلہ تعالی بروجہ کافی ووافی ہی ہر وہم ووسوسہ کا نافی وشافی ہے وہی تمھین بتادینگے کہ حدیثین متواتر ہین اون کی حجتین ظاہر ہین ہر طبقہ وقرن کے اجماع متظافر ہین مخالف سُنی نہین خارجی معتزلی گمراہ خاسر ہین وباللہ التوفیق۔

# کتب عقائد

امام ہمام مفتی الجن والانس عارف باللہ نجم الملۃ والدین عمر نسفی استاذ امام برہان الملۃ والدین صاحب ہدایہ رحمہما اللہ تعالی کا متن عقائد مشہور بہ عقائد نسفی جو سلسلۂ نظامیہ ودیگر سلاسل تعلیمیہ مین عقائد اہلسنت کی درسی کتاب ہے جسے درس مین اسی لیے رکھا ہی کہ طلبہ عقائد اہلسنت سے آگاہ ہو جائین اس کتاب جلیل مین ہر دوکون کم تولیش ولا یجوز من غیرہم یعنی خلیفہ قریش سے ہو غیر قریشی جائز نہین شرح علامہ تفتازانی مین ہی لہ یخالف فیہ الا الخوارج وبعض المعتزلۃ قرشیت کی شرط مین کسینے خلاف نکیا مگر خارجیون اور بعض معتزلیون

نے اوسکی تعیین ہے یشترط ان یکون الامام قرشیا لقولہ علیہ الصلاۃ والسلام الائمۃ
من قریش وھذا وان کان خبر واحد المالہ رواہ ابوبکر محتجا بہ علی الانصار ولم ینکرہ احد
فصار مجمعا علیہ یعنی شرط یہ ہے کہ خلیفہ قریشی ہو بدلیل قول نبی صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم
الائمۃ من قریش اور یہ حدیث اگرچہ خبر واحد ہے لیکن جب حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ
تعالیٰ عنہ نے انصار پر حجت میں اسے پیش کیا اور صحابہ کرام میں کسینے اسپر انکار نکیا تو اسپر
اجماع ہوگیا کتاب قواعد العقائد امام حجۃ الاسلام غزالی میں ہے شرط الامامۃ نسبۃ
قریش لقولہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم الائمۃ من قریش خلافت کی شرط نسب قریشی ہے
کہ رسول اللہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا خلفا قریش سے ہیں اوسکی شرح اتحاف میں ہے
ان کثیرا من المعتزلۃ نفی ھذا الاشتراط ودلیل اھل السنۃ قولہ صلے اللہ تعالی
علیہ وسلم الائمۃ من قریش قال العراقی اخرجہ النسآئی من حدیث انس والحاکم
من حدیث علی وصححہ اھ قلت وکذا اخرجہ احمد من حدیث ابی ھریرۃ وابی بکر الصدیق
والطبرانی من حدیث علی وعندہ عن انس بلفظ ان الملک فی قریش واخرج یعقوب
بن سفیان وابو یعلی والطبرانی من طریق سکین بن عبد العزیز حدثنا سیار
بن سلامۃ ابو المنہال قال دخلت مع ابی علی ابی برزۃ الاسلمی فسمعتہ یقول سمعت
رسول اللہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یقول الامراء من قریش الخ یعنی بہت معتزلیوں
نے شرط قرشیت کا انکار کیا اور اہلسنت کی دلیل رسول اللہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ارشاد
ہے کہ خلفا قریش سے ہوں امام زین الدین عراقی نے فرمایا یہ حدیث نسائی نے حضرت انس
رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حاکم نے امیر المومنین مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ سے روایت کی
اور کہا یہ حدیث صحیح اھ میں کہتا ہوں یونہیں اسے امام بخاری نے کتاب التاریخ اور ابو یعلی
وابوداود طیالسی وبزار نے انس اور امام احمد نے ابوہریرہ وحضرت صدیق اکبر
اور طبرانی نے مولیٰ علی سے روایت کیا رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین نیز طبرانی کے یہاں

